**اجزاء وترکیب تیاری:** شحم حنظل 90 گرام، کمادریوس 45 گرام، سکبینج، جاوشیر ہر ایک 36 گرام، تخم کرفس کوہی 22.5 گرام، زراوند مدحرج 22.5 گرام، فلفل سفید، فلفل سیاہ ہر ایک 22.5 گرام، دارچینی 18 گرام، سلیخہ 36 گرام، اسطوخودوس، زعفران، جعدہ ہر ایک 18 گرام۔ صمغیات کو شراب میں بھگوئیں، پھر بقیہ دواؤں کو اس میں اور سہ چند شہد کف گرفتہ میں ملاکر معجون تیار کریں۔

**مقدار خوراک:** 18 گرام ہمراہ آب گرم، تیاری کے چھ مہینے بعد استعمال کریں۔

## ایارج جالینوس:

یہ بھی اپنے خواص میں مذکورہ بالا ایارج کے مانند ہے، لیکن مذکورہ ایارج کے مقابلے میں اس کے افعال کی شدت نسبتاً کم ہے۔

**افعال و محل استعمال:** ایارج لوغاذیا کے ذیل میں مذکور تمام امراض میں مفید ہے۔ بلغم غلیظ کو جسم سے خارج کرنے اور فالج، لقوہ اور دیگر بلغمی امراض میں ایارج لوغاذیا سے زیادہ موثر ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** شحم حنظل، غاریقون، بصل الفار مشویٰ، اشق، سقمونیا، خربق سیاہ، ہیوفاریقون، فرفیون ہر ایک 56 گرام، بسفائج، افتیمون، مقل ازرق، کمادریوس، فراسیون، سلیخہ ہر ایک 24.5 گرام، سکبینج، زراوند طویل، فلفل سفید، فلفل سیاہ، دار فلفل، دارچینی، جاوشیر، جندبیدستر، فطراسالیون ہر ایک 14 گرام۔ بعض لوگ زعفران 10.5 گرام بھی شامل کرتے ہیں۔ جن اجزاء کو کوٹنا ہو کوٹ کر یکجا کریں، صمغیات کو سرکہ یا شراب ریحانی میں بھگوئیں۔ تمام دواؤں کو سہ چند شہد کف گرفتہ میں ملاکر معجون تیار کریں اور محفوظ کرلیں۔

**مقدار خوراک:** 18 گرام، تیاری کے چھ مہینے بعد استعمال کریں۔

# مطبوخات/جوشاندے

## مطبوخ افتیمون/جوشاندۂ افتیمون:

**افعال و محل استعمال:** جذام، جرب، بہق اور تقشر جلد کے مریضوں کے لیے نفع بخش ہے۔ محترق، بلغمی، سوداوی اور صفراوی اخلاط کو جسم سے باہر نکالتا ہے، جسم کا تنقیہ کرتا ہے، رنگت کو نکھارتا ہے، کلف، بثور، برص اور بہق میں نفع پہنچاتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** ہلیلہ کابلی (گٹھلی سے پاک)، ہلیلہ ہندی ہر ایک 35 گرام، بسفائج، سناء مکی، افتیمون اقریطی، اسطوخودوس، گاؤزباں شامی ہر ایک 17.5 گرام، مویز سرخ منقّٰی 42 گرام، تخم کاسنی، تخم شاہترہ کوفتہ، اصل السوس مقشر ہر ایک 10.5 گرام، تخم کثوث 3.5 گرام، زرور دیا گل سرخ تازہ کاسہ برآوردہ 4.5 گرام، بادیان 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کو 1.4 لیٹر آب تازہ میں اس قدر جوش دیں کہ چوتھائی بچ رہے، پھر چھان کر اس میں خیار شنبر اور ترنجبین ہر ایک 24.5 گرام ملائیں اور دوبارہ چھان کر غاریقون مغربل 3.5 گرام، نمک ہندی 875 ملی گرام، روغن بادام ایک چمچہ اور شکر 35 گرام شامل کریں اور نوش کریں۔

## طبیخ زوفا/جوشاندۂ زوفا:

**افعال و محل استعمال:** حرارت کے سبب لاحق ہونے والے ربو اور ضیق النفس میں نفع پہنچاتا ہے۔ نزلات سے ہونے والی پرانی کھانسی اور پہلو و حجاب حاجز کے دردوں میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** مویز منقّٰی 52.5 گرام، عناب، سپستاں ہر ایک 15 عدد، جو مقشر 35 گرام، خشخاش سفید 14 گرام، گل بنفشہ، گل نیلوفر، تخم خیار، تخم بقلہ، پرسیاؤشاں، اصل السوس، فراسیون، زوفا خشک ہر ایک 10.5 گرام، گودے دار انجیر 5 عدد۔ تمام اجزاء کو 1.750 لیٹر آب تازہ میں اس قدر جوش دیں کہ چوتھائی بچ رہے۔ پھر چھان کر شکر طبرزد 35 گرام اور روغن بادام ایک چمچہ شامل کریں اور نوش کریں۔

## طبیخ اصول:

**افعال و محل استعمال:** جگر اور طحال کے سدّوں کو کھولتا ہے، غلیظ اخلاط کو رقیق کرتا ہے، ادرار بول کرتا ہے، استسقاء اور یرقان میں فائدہ دیتا ہے اور معدہ و جگر کو تقویت دیتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** پوست بیخ بادیان، پوست بیخ کاسنی، پوست بیخ کبر، بیخ اذخر، تخم کرفس، انیسون، سنبل الطیب، تخم کشوث ہر ایک 10.5 گرام، مجیٹھ، مصطگی ہر ایک 4.5 گرام، مویز منقی 52.5 گرام۔ تمام اجزاء کو 1.4 لیٹر آب تازہ میں اس قدر جوش دیں کہ چوتھائی بچ رہے۔ حاصل شدہ جوشاندہ 175 ملی لیٹر، شکر اور روغن بادام کے ساتھ نوش کریں۔ اگر پتھری توڑنے کے لیے استعمال کرنا ہو تو 1.75 گرام سفوف حجر الیہود کا اضافہ کریں۔

## ماء الجبن:

**افعال و محل استعمال:** اسے پینے سے مزاج میں اعتدال پیدا ہوتا ہے۔ یہ فاسد، خراب اور محترق اخلاط کی مضرتوں کو دفع کرتا ہے۔ جسم کو مسہل دواؤں کو قبول کرنے کے لیے تیار کرتا ہے۔ خراب مزاج کی اصلاح کرتا ہے۔ اگر کوئی شخص حرارت اور خشکی کے غلبہ کے سبب دبلے پن کا شکار ہو تو ماء الجبن جسم کی رطوبت میں اضافہ کرتا ہے اور موٹا پالاتا ہے۔

**ترکیب تیاری:** بکری کا دودھ (جو ایسی جوان بکری سے حاصل کیا گیا ہو جس کو بچہ جنے ہوئے دس دن گذر چکے ہوں اور جسے بطور چارہ جو اور کاسنی کھلایا گیا ہو) 1.042 لیٹر لیں۔ پتھریا مٹی کی نئی ہانڈی میں ڈال کر نرم آنچ پر پکائیں اور انجیر کی تازہ شاخ سے چلاتے رہیں۔ جب بھاپ نکلنے لگے اور جوش آنے لگے تو 14 ملی لیٹر تیز سفید سرکۂ شراب چھڑکیں اور تھوڑی دیر یونہی چھوڑ دیں، جب غیر ضروری حصہ (پنیر) الگ ہو جائے تو 350 ملی لیٹر مائیت چھان کر 70 ملی لیٹر سکنجبین شکری یا اسی جیسے دوسرے مطلوبہ شربت میں شامل کریں۔ یہ ایک محفوظ اور بے شمار فوائد کی حامل دوا ہے۔

## مطبوخ:

یہ جوشاندہ مصر میں میبختج اور شام وعراق میں مطبوخ فاکہہ کے نام سے معروف ہے۔

**افعال ومحل استعمال:** بیشتر لوگ اسے ربیع اور خریف میں استعمال کرتے ہیں۔ یہ مختلف قسم کے اخلاط مثلاً بلغم، صفراء، سوداء اور محترق اخلاط کو جسم سے باہر نکالتا ہے، جسم کے اندر موجود ردی فضلات کو کم کرتا ہے۔ اس میں بے شمار فوائد ہیں اور اس کے استعمال سے جسم پر کسی قسم کے برے اثرات بھی ظاہر نہیں ہوتے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** مویز منقّٰی 52.5 گرام، ہلیلہ کابلی وہلیلہ زرد (گٹھلی سے پاک)، ہلیلہ ہندی، گاؤزباں شامی، اصل السوس، پرسیاؤشاں، عود خطمی، تخم شاہترہ کوفتہ، زرشک ہر ایک 10.5 گرام، سناء مکی، بسفائج، افتیمون اقریطی (کتاں کے کپڑے کی پوٹلی میں باندھ کر جوش کے آخر میں شامل کریں) ہر ایک 14 گرام، آلوبخارا (گودے دار، پھٹا ہوا) 15 عدد، تمر ہندی (تخم برآوردہ) 35 گرام، سپستاں، عناب ہر ایک 15 عدد، گل بنفشہ عراقی 10.5 گرام، نیلوفر، گل سرخ تازہ ہر ایک 7 پھول، تخم کثوث 4.5 گرام، بادیان 1.75 گرام۔ جن دواؤں کو کوٹنا ہو کوٹیں، پھر ساری دواؤں کو 1.4 لیٹر آب تازہ میں ایک شبانہ روز بھگوئیں اور اس قدر جوش دیں کہ چوتھائی بچ رہے۔ اس میں فلوس خیار شنبر 42 گرام اور ترنجبین 35 گرام ملا کر دوبارہ چھانیں اور جلاب 42 ملی لیٹر شامل کریں۔ حاصل شدہ آمیزہ پر غاریقون مغربل 1.75 گرام، تربد عراقی (پیس چھان کر) 1.75 گرام، ریوند (پیس چھان کر) 1.75 گرام، سقمونیا (استعمال سے پہلے رگڑ لیں) 500 ملی گرام چھڑک کر ایک چمچہ روغن بادام شامل کریں اور نوش فرمائیں۔

جوشاندہ کی قوت تاثیر میں اضافہ کے لیے مذکورہ ادویہ کے ساتھ ایارج فیقرا 4.5 گرام کا اضافہ کرتے ہیں۔ تمام ادویہ کو آب کاسنی یا آب بادیان میں گوندھ کر جوشاندہ پینے سے 4 گھنٹہ قبل نگلیں تو دماغ اور اعصاب کا تنقیہ کرتا ہے اور آنکھوں کی تمام مزمن بیماریوں میں مفید ہے۔

چوتھا باب

# اقراص (ٹکیوں) اور سفوف کے بیان میں

## اقراص

### قرص ورد:

**افعال و محل استعمال:** بلغمی بخاروں، شطر الغب مزمن، ضعف ہضم اور فساد مزاج میں مفید ہے۔ معدہ اور جگر کو تقویت دیتی ہے اور ان کے ضعف سے ہونے والے اسہال کو روکتی ہے۔ پیاس کو تسکین دیتی ہے اور اندرونی اعضاء کو تقویت دیتی ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** گل سرخ کاسہ برآوردہ 35 گرام، اصل السوس مقشر 21 گرام، سنبل ہندی 10.5 گرام، مصطگی، طباشیر ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے چھان لیں اور عرق گلاب میں گوندھ کر 7 گرام وزن کی ٹکیاں تیار کر کے سائے میں سکھائیں ۔ جب استعمال کرنا ہو تو دوبارہ سفوف کریں اور مناسب شربت میں ملا کر چاٹیں۔

### قرص برباریس راوندی:

**افعال و محل استعمال:** ضعف معدہ، ضعف جگر، مزمن بخاروں، بلغمی بخاروں، شطر الغب، حمیٰ ربع اور حمیٰ الخمس میں مفید ہے۔ سدّوں کو کھولتی ہے، عروق میں پیدا ہونے والی عفونت سے مقابلہ کرتی ہے، جگر کی حرارت سے ہونے والے استسقاء کی ابتداء میں نفع پہنچاتی ہے، سوء القنیہ میں مفید ہے اور اندرونی اعضاء کو تقویت فراہم کرتی ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** گل سرخ عراقی کاسہ برآوردہ 24.5 گرام، اصل السوس مقشر، ترنجبین،

عصارۂ امبرباریس ہر ایک 14 گرام، سنبل ہندی، مصطگی، غافث بوٹی، طباشیر ہر ایک 7 گرام، تخم قثا (ککڑی) مقشر 10.5 گرام، لک بسر، ریوند چینی، زعفران ہر ایک 3.5 گرام۔ ترنجبین اور عصارۂ امبرباریس کو آب کاسنی میں ہاتھوں سے ملیں، ملنے سے پہلے آب کاسنی سے جھاگ علاحدہ کرلیں۔ بقیہ دواؤں کو کوٹ چھان کر دوبارہ وزن کریں اور ٹکیاں تیار کرکے سائے میں سکھالیں۔ ہر ٹکیہ کا وزن 4.5 گرام ہونا چاہیے۔

## قرص امبرباریس راوندی دیگر:

**افعال و محل استعمال:** اس قرص کے افعال، مذکورہ قرص جیسے ہی ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ اِس میں حرارت نسبتاً زیادہ ہے۔ یہ غلیظ سدّوں کے کھولنے میں زیادہ موثر ہے۔ یرقان زرد، یرقان سیاہ، جگر اور طحال کے سدّوں، مزمن عفونتی بخاروں اور عروق میں موجود عفونت کو دفع کرتی ہے۔ اچھی مدر بول وحیض ہے اور مجاری بول وحیض کا تنقیہ کرتی ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** تازہ زرشک کا گودا، رُب السوس، گل سرخ کاسہ برآوردہ، تخم قثا (ککڑی) مقشر، تخم خرپزہ مقشر ہر ایک 10.5 گرام، مصطگی، سنبل الطیب، عصارۂ غافث، مجیٹھ، لک بسر، افسنتین رومی، اسارون، شگوفۂ اذخر، تخم شاہترہ، تخم کاسنی، تخم کثوث، ریوند چینی، زعفران، طباشیر ہر ایک 7 گرام، ترنجبین 21 گرام۔ ترنجبین کو آب کاسنی میں مل کر بقیہ دواؤں کو کوٹ چھان کر شامل کریں اور گوندھ کر 4.5 گرام وزن کی ٹکیاں تیار کریں۔ تیاری کے بعد سایہ میں سکھا کر محفوظ کرلیں اور استعمال کریں۔

## قرص عود:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** گل سرخ کاسہ برآوردہ، گلنار ہر ایک 14 گرام، اقاقیا 10.5 گرام، صمغ عربی، کتیرا سفید، قشار کندر، عود ہندی ہر ایک 7 گرام، سک مشک، زعفران ہر ایک 1.75 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے چھان لیں۔ نمک کے پانی میں گوندھیں اور ٹکیاں تیار کرکے استعمال کریں۔

## قرص غافث:

**افعال و محل استعمال:** مزمن حمیٰ ربع اور طحال کی غلظت اور سدّوں میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** گل سرخ، لک بسر، عصارۂ غافث ہر ایک 3.5 گرام، تخم بقلہ 7 گرام، طباشیر 1.75 گرام، رب السوس 0.75 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے چھان لیں۔ آب کاسنی میں گوندھیں اور ٹکیاں تیار کر کے ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## قرص طباشیر کافوری:

**افعال و محل استعمال:** حاد اور صفراوی بخاروں میں مفید ہے۔ عفونت کے سبب پیدا ہونے والی حرارت کو زائل کرتی ہے اور خوشبودار ادویہ کی شمولیت کی وجہ سے عفونت کی اصلاح کرتی ہے۔ حمیٰ دق اور آلات تنفس کے سوء مزاج حار کے سبب لاحق ہونے والی کھانسی میں نفع پہنچاتی ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** گل سرخ کاسہ برآوردہ، عصارۂ اصل السوس ہر ایک 21 گرام، تخم قثا (ککڑی) مقشر، تخم خیار مقشر، تخم کدو مقشر، تخم بقلہ ہر ایک 14 گرام، طباشیر، صمغ عربی، کتیرا سفید، نشاستہ ہر ایک 7 گرام، کافور قنصوری 3.5 گرام، زعفران 1.75 گرام۔ تمام دواؤں کو کوٹ کر جنھیں چھاننا ہو چھان لیں۔ پھر لعاب اسپغول میں گوندھ کر 7 گرام وزن کی ٹکیاں تیار کریں۔ تیاری کے بعد سایہ میں سکھا کر محفوظ کر لیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## قرص طباشیر حماضی:

**افعال و محل استعمال:** اسہال صفراوی، حاد بخاروں اور ضعف جگر و معدہ میں مفید ہے۔ پیاس کو زائل کرتی ہے اور اندرونی اعضاء کو تقویت فراہم کرتی ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** گل سرخ کاسہ برآوردہ 35 گرام، صمغ عربی، تخم حماض، نشاستہ بریاں، حب الآس، زرشک، طباشیر ہر ایک 10.5 گرام، زعفران 1.75 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے عرق گلاب میں گوندھیں اور ٹکیاں تیار کر کے سکھا لیں۔ تیاری کے بعد استعمال کریں۔

## قرص کبر:

**افعال و محل استعمال:** صلابت طحال، غلظت طحال اور سدد طحال میں مفید ہے۔ طحال کے سبب ہونے والے چوتھیا بخاروں اور حرارت کے بغیر لاحق ہونے والے یرقان سیاہ میں نفع بخش ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** پوست بیخ کبر 14 گرام، تخم پنجنکشت، فلفل سیاہ، اسارون، زراوند طویل ہر ایک 7 گرام، زعفران 1.75 گرام۔ تمام اجزاء کو میبختج میں ملاکر گوندھیں اور ٹکیاں تیار کریں۔ سکنجبین بزوری کے ساتھ لعوق کی شکل میں استعمال کریں۔

## قرص گلنار:

**افعال و محل استعمال:** سحج امعاء، خونی دست اور پیچش کے بعد کے عوارض میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** گل سرخ کاسہ برآوردہ، اقاقیا، گلنار ہر ایک 14 گرام، گل ارمنی، صمغ عربی (روغن گل میں بریاں)، کتیرا اسفید ہر ایک 7 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے عصارۂ بارتنگ میں گوندھیں اور 7 گرام وزن کی ٹکیاں تیار کرکے سکھالیں۔ ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## قرص کہربا:

**افعال و محل استعمال:** نفث الدم، جریان خون، پیچش اور رگوں کے منہ کھلنے میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** کہرباء، بسد یعنی بیخ مرجان، تخم خرفہ ہر ایک 14 گرام، شاخ گوزن سوختہ، صمغ عربی ہر ایک 10.5 گرام، کشنیز بریاں، خشخاش سفید، کتیرا اسفید بریاں ہر ایک 21 گرام، ودع (کوڑی) سوختہ، اجوائن خراسانی، شادنج (مصوّل)، گل مختوم ہر ایک 10.5 گرام۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان کر عصارۂ بارتنگ اور عرق گلاب میں گوندھیں اور 4.5 گرام وزن کی ٹکیاں تیار کرکے، سکھالیں۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور استعمال کریں۔

## قرص کاکنج:

**افعال و محل استعمال:** قروح مثانہ، مثانہ کے مزمن درد، بول الدم، بول المدّہ اور ان کے ساتھ پائے جانے والے درد میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** تخم کرفس، بادیان ہر ایک 24.5 گرام، اجوائن خراسانی، تخم خرپزہ، تخم قثا (ککڑی)، تخم حماض، انیسون، مغز بادام شیریں، مغز صنوبر ہر ایک 10.5 گرام، خشخاش سفید 35 گرام، کندر، کتیرا سفید ہر ایک 7 گرام، حب کاکنج 50 عدد۔ تمام اجزاء کو کوٹ کر جنھیں چھاننا ہو، چھان لیں۔ پھر میبختج میں گوندھ کر 3.5 گرام وزن کی ٹکیاں تیار کریں اور تیاری کے چھ مہینے بعد استعمال کریں۔

## قرص افسنتین:

**افعال و محل استعمال:** استسقاء، سوء القنیہ، ضعف معدہ اور جگر کے سدّوں میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** انیسون، بادام تلخ، تخم کرفس، اسارون، افسنتین رومی ہر ایک ایک حصہ۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان کر پانی میں گوندھیں اور 4.5 گرام وزن کی ٹکیاں تیار کریں۔ ایک ٹکیہ سکنجبین سادہ کے ساتھ استعمال کریں۔

## قرص لک:

**افعال و محل استعمال:** استسقاء لحمی، ضعف جگر، سدد جگر اور جسم پر بلغم اور سوء مزاج بارد کے غلبہ کی صورت میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** لک بسر، ریوند چینی، مصطگی ہر ایک 10.5 گرام، سنبل، تخم کرفس، اجوائن دیسی، ابہل، اذخر، بادام تلخ، قسط تلخ، مجیٹھ، عصارۂ غافث، اسارون، زراوند مدحرج، جنطیانا ہر ایک 5.25 گرام۔ تمام دواؤں کا سفوف تیار کر کے چھان لیں اور چھاننے کے بعد دواؤں کا وزن درست کر لیں۔ پھر ماء الاصول میں گوندھ کر 4.5 گرام وزن کی ٹکیاں تیار کر کے سکھا لیں اور سکنجبین بزوری کے ساتھ استعمال کریں۔

## قرص عود دیگر:

**افعال و محل استعمال:** مقوی قلب، مقوی جگر اور مقوی معدہ ہے۔ ہضم کو بہتر بناتی ہے، کھٹی ڈکار اور فساد ہضم میں مفید ہے۔ سدّوں کو کھولتی ہے معدہ میں پیدا ہونے والی عفونت کو زائل

کرتی ہے اور منہ کی غشاء مخاطی کی عفونت اور فساد معدہ سے پیدا ہونے والی بدبوء دہن میں مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** سنبل، قرنفل، سک مشک، کبابہ، عود قاقلی، سعد کوفی، قاقلہ، کندر، مصطگی ہر ایک 7 گرام، گل سرخ کاسہ برآوردہ 17.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے چھان لیں۔ پھر میفختج میں گوندھیں اور ٹکیاں تیار کرکے استعمال کریں۔

## قرص بنفشہ:

**افعال ومحل استعمال:** بلغمی اور صفراوی خلطوں کو بذریعہ اسہال جسم سے باہر نکالتی ہے، حاد اور مزمن آشوب چشم میں مفید ہے، معدہ کا تنقیہ کرتی ہے اور بغیر کسی تکلیف کے اسہال لاتی ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** گل بنفشہ عراقی 10.5 گرام، تربد عراقی، رب السوس ہر ایک 2.33 گرام، سقمونیا انطاکی (سیب یا بہی میں مشوی کی ہوئی) 500 ملی گرام، انیسون، مصطگی، کتیرا اسفید ہر ایک 437.5 ملی گرام۔ دواؤں کو کوٹ کر پانی میں گوندھیں اور ٹکیاں تیار کرکے جلّاب کے ساتھ استعمال کریں۔

## قرص خشخاش:

**افعال ومحل استعمال:** پرانی کھانسی، پھیپھڑے کے زخموں، سل، دق کے بخاروں اور آلات تنفس، جگر اور معدہ کی بڑھی ہوئی حرارت میں مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** گل سرخ کاسہ برآوردہ، صمغ عربی ہر ایک 14 گرام، نشاستہ، کتیرا اسفید، تخم بقلہ، تخم خشخاش سفید ہر ایک 10.5 گرام، طباشیر، رب السوس 7 گرام، زعفران 1.75 گرام۔ تمام دواؤں کا سفوف تیار کرکے چھان لیں۔ لعاب اسپغول میں گوندھ کر 4.5 گرام وزن کی ٹکیاں تیار کرکے سایہ میں سکھائیں اور استعمال کریں۔

# سفوفات

## سفوف طین:

**افعال ومحل استعمال:** زحیر، آنتوں کے زخم، مروڑ اور خونی اسہال میں مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** تخم حماض، تخم ریحاں، تخم اسپغول، تخم حرف (ہالون)، تخم خرفہ بریاں، تخم بارتنگ ہر ایک 35 گرام، صمغ عربی (روغن گل میں چرب کیا ہوا)، گل ارمنی ہر ایک 24.5 گرام، نشاستہ بریاں 17.5 گرام، دم الاخوین 10.5 گرام۔ تخم اسپغول اور تخم ریحاں کے علاوہ بقیہ دواؤں کا سفوف تیار کریں، مگر گل ارمنی کو زیادہ باریک نہ کریں، پھر تمام اجزاء کو ملالیں۔

**مقدار خوراک:** 10.5 گرام ہمراہ رُب آس ورُب بہی۔

## سفوف بلح:

**افعال ومحل استعمال:** یہ سفوف معدہ اور جگر کو تقویت دیتا ہے اور قوت ماسکہ کی کمزوری سے ہونے والے اسہال معدی اور اسہال معوی میں مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** عصارۂ بلح (درخت خرما کا پھل جو سبزی سے الگ نہ ہوا ہو) خشک، ینبوت، مقل، کشنیز خشک، خرنوب نبطی، عصارۂ بہی خشک، عصارۂ حب الآس خشک، حب رمان شامی، طراثیث ہر ایک ایک حصہ۔ دواؤں کو تھوڑا سا بھون کر دردرا سفوف تیار کریں۔ پھر تمام دواؤں کو ملالیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## سفوف حب الرمان:

**افعال ومحل استعمال:** مسکن عطش ہے، معدہ اور جگر کو تقویت دیتا ہے اور اسہال صفراوی میں مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** قرظ (ببول کی پھلی) یمانی، طراثیث، حب زبیب ہر ایک 35 گرام، حب رمان بریاں 175 گرام، سماق 105 گرام، بلوط (سرکۂ شراب میں بھگو کر بریاں کیا ہوا)، گلنار ہر ایک 35 گرام، زیرہ (سرکۂ شراب میں بھگو کر بریاں کیا ہوا)، حب الآس ہر ایک 35 گرام، خرنوب

نبطی 70 گرام، طباشیر، تخم کشنیز بریاں ہر ایک 35 گرام۔ تمام دواؤں کا سفوف تیار کر کے ملالیں۔
**مقدار خوراک:** 9 گرام ہمراہ رُب آس۔

## سفوف مقلیا ثا:

**افعال و محل استعمال:** مزمن اسہال، زلق الامعاء اور کثرت رطوبت میں مفید ہے۔ معدہ کے عضلات کو تقویت دیتا ہے۔
**اجزاء و ترکیب تیاری:** حب الرشاد (حرف) بریاں 52.5 گرام، زیرہ کرمانی (سرکۂ شراب میں بھگو کر خشک اور بریاں کیا ہوا)، تخم کراث نبطی، تخم کتاں ہر ایک 17.5 گرام، ہلیلہ کابلی (گٹھلی سے پاک)، ہلیلہ ہندی (گٹھلی سے پاک) (دونوں کو روغن گاو تازہ میں چرب کریں)، مقل ازرق، مصطگی ہر ایک 10.5 گرام۔ تمام دواؤں کو کوٹیں لیکن زیادہ باریک سفوف نہ کریں اور ملالیں۔
**مقدار خوراک:** 10.5-7 گرام

## سفوف لؤلؤ:

**افعال و محل استعمال:** وحشت، ضعفِ قلب، خفقان اور قلب پر سوء مزاج حار کے غلبہ میں مفید ہے۔ معدہ، جگر اور باطنی اعضاء کو تقویت فراہم کرتا ہے۔
**اجزاء و ترکیب تیاری:** ہلیلہ کابلی (گٹھلی سے پاک)، ہلیلہ ہندی ہر ایک 35 گرام، بہمن سرخ، بہمن سفید ہر ایک 17.5 گرام، لاجورد مصوّل، گل ارمنی مصوّل ہر ایک 10.5 گرام، عقیق سرخ سوختہ، مروارید ناسفتہ، آبریشم سوختہ، کشنیز، اسطوخودوس، عود ہندی ہر ایک 10.5 گرام، برادۂ نقرہ، برادۂ طلا (دونوں کو چھان لیں) ہر ایک 4.5 گرام، درونج، تخم ریحاں، تخم بادرنجبویہ ہر ایک 17.5 گرام، مصطگی، گل سرخ عراقی کاسہ بر آوردہ ہر ایک 10.5 گرام، گاؤزباں شامی ۳۵ گرام، نباتِ جلاب ادویہ کے ہم وزن۔ ادویہ کو کوٹ چھان کر ملالیں۔
**مقدار خوراک:** 4.5 گرام بوقت ضرورت ہمراہ عرق گاؤزبان استعمال کریں یا شربت حماض میں ملا کر لعوق کی شکل میں استعمال کریں۔

## سفوف (ماسک البول):

**افعال ومحل استعمال:** پیشاب کی زیادتی کو روکتا ہے، مثانہ کے عضلات کو تقویت دیتا ہے اور کثرت ودی کو زائل کرتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** سعد کوفی، سنبل ہندی، اسطوخودوس، کندر، بلوط مشویٰ ہر ایک 17.5 گرام، شکر 35 گرام۔ دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف کی شکل میں استعمال کریں۔

**مقدار خوراک:** 14 گرام

## سفوف:

**افعال ومحل استعمال:** یہ سفوف اسہال لاتا ہے۔ اسے ماء الجبن کے ساتھ استعمال کیا جائے تو ردی سوختہ اخلاط اور سوداوی اخلاط کو جسم سے باہر نکالتا ہے۔ جرب، حکہ، کلف، نمش، جذام اور مِرّہ سوداء کے غلبہ کی صورت میں مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** ہلیلہ کابلی (گٹھلی سے پاک)، ہلیلہ ہندی، گاؤزباں شامی، برگ بادرنجبویہ ہر ایک 17.5 گرام، افتیمون اقریطی، بسفائج، تخم شاہترہ ہر ایک 10.5 گرام، لاجورد مصوّل، گل ارمنی مصوّل ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان کر ہم وزن شکر ملائیں اور سفوف کی شکل میں استعمال کریں۔

**مقدار خوراک:** 24.5 گرام ہمراہ ماء الجبن

**نوٹ:** اگر ہر خوراک میں 500 ملی گرام سقمونیا بھی شامل کرلی جائے تو اسہال لانے کی صلاحیت میں اضافہ ہوجاتا ہے اور یہ زیادہ کارگر ثابت ہوتا ہے۔

# پانچواں باب

# شربتوں، مربہ جات، ربوب اور لعوقات کے بیان میں

## شربتوں کی تیاری کا اصول:

پھولوں مثلاً گل سرخ، گل نیلوفر، گل بنفشہ وغیرہ سے تیار کیے جانے والے شربتوں کا اصول یہ ہے کہ 140 گرام پھول لے کر کاسہ سے پاک کریں اور خوب گرم پانی میں ڈبو دیں۔ جب پھولوں کی قوت پانی میں منتقل ہو جائے تو چھان کر 140 گرام پھول کے لیے 400 گرام شکر لے کر آگ پر رکھیں اور شکر کو حل کریں، اس دوران جھاگ نکالتے رہیں اور تیار شدہ قوام کو محفوظ کرلیں۔ پھر قوام میں پھول کے چھنے ہوئے پانی کو ملائیں اور قوام تیار ہونے تک نرم آنچ پر پکائیں۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور استعمال کریں۔

آبیات سے تیار کیے جانے والے شربت مثلاً پھلوں کے رَس جیسے سیب، بہی، انار وغیرہ کے رَس سے تیار کیے جانے والے شربتوں کی تیاری کا اصول یہ ہے کہ پھلوں کو پتھر کی کھرل میں کوٹ کر رَس حاصل کریں اور رَس کو آگ پر پکا کر جھاگ علاحدہ کریں۔ پھر آگ سے اتار کر چھان لیں اور مروّق کریں۔ 140 گرام حاصل شدہ عصارہ کے لیے 400 گرام شکر (جس کو حل کر کے جھاگ سے پاک کیا گیا ہو اور قوام کیا گیا ہو) لے کر عصارہ میں ملائیں اور ہلکی آنچ پر اس قدر پکائیں کہ شہد جیسا قوام تیار ہو جائے اور محفوظ کرلیں۔

جن پھلوں کا رَس بغیر پکائے ہوئے حاصل کرنا ممکن نہ ہو جیسے آلو بخارا، آلو بالو، عناب وغیرہ تو انہیں پانی میں اتنی دیر پکائیں کہ گل جائیں۔ گلنے کے بعد ہاتھوں سے مل کر چھلنی سے چھان لیں اور ہم وزن شکر (جس کو حل کر کے جھاگ سے پاک کیا گیا ہو) شامل کر کے نرم آنچ پر قوام تیار ہونے تک پکائیں اور محفوظ کرلیں۔

## شربت جلّاب:

جلّاب ایک فارسی لفظ ہے جو دو الفاظ جل اور آب سے مل کر بنا ہے۔ اس کے معنیٰ شربتِ آب گلاب کے ہیں کیونکہ فارسی میں جل، گلاب کو اور آب پانی کو کہتے ہیں۔ ان دونوں الفاظ کے معنیٰ جلّاب ہوتے ہیں۔ موجودہ دور میں خالص شکر کے محلول (عرق گلاب کے اضافہ کے بغیر) کو لوگ جلاب سمجھتے ہیں۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** صاف ستھری شکر 400 گرام لے کر آگ پر پگھلائیں اور جھاگ دور کر کے قوام تیار کریں۔ قوام میں 140 ملی لیٹر خوشبودار عرق گلاب جوزی ملا کر نرم آنچ پر اس قدر پکائیں کہ دوبارہ قوام تیار ہو جائے اور محفوظ کر لیں۔

## شربت سکنجبین سادہ:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** آگ پر رکھ کر شکر کو حل کریں اور جھاگ دور کریں۔ اس کے بعد 400 گرام شکر میں سرکے کے کھٹے پن اور پینے والے کے ذائقہ کے مطابق 140-70 ملی لیٹر تیز سفید سرکہ ملائیں۔ سکنجبین کے لیے ضروری ہے کہ اس میں ترشی بہت کم نہ ہو اور ترشی کم ہونے کی وجہ سے پینے والا حد سے زیادہ نہ پی لے۔

## سکنجبین اصولی:

**افعال و محل استعمال:** حمیات بلغمیہ و ربعیہ کے باقی ماندہ اثرات سے جسم کو نجات دلاتا ہے، جگر کے سدوں کو کھولتا ہے اور عروق کا تنقیہ کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** پوست بیخ کبر، پوست بیخ بادیان، پوست بیخ کرفس، پوست بیخ کاسنی ہر ایک 17.5 گرام۔ تمام دواؤں کو ایک شبانہ روز تیز قسم کے سرکۂ شراب 350 ملی لیٹر اور صاف پانی 70 ملی لیٹر میں بھگوئیں اور اس قدر جوش دیں کہ پانی جل جائے، پھر چھان کر رکھ لیں۔ ایک کلو 215 گرام یا ایک کلو 546 گرام شکر کا آگ پر محلول تیار کریں، جھاگ دور کرتے رہیں اور قوام تیار کر کے سرکہ ملائیں اور اچھی طرح پکا لیں۔ تیاری کے بعد محفوظ کر لیں اور استعمال کریں۔

## سکنجبین بزوری:

**افعال و محل استعمال:** سددِ جگر و طحال، ضعفِ معدہ، حمیات بلغمیہ، دائرہ، ربع، برودتِ مزاج اور بلغم کے سبب عارض ہونے والے وجع المفاصل میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** تخم کثوث، بادیان، تخم کرفس، انیسون ہر ایک 17.5 گرام، تخم کاسنی 35 گرام۔ تمام ادویہ کو ایک شبانہ روز 600 ملی لیٹر تیز سرکۂ شراب اور 70 ملی لیٹر صاف پانی میں بھگوئیں اور اس قدر جوش دیں کہ پانی جل جائے، پھر چھان کر مروّق کریں۔ 2 کلوگرام شکر کا محلول تیار کریں اور جھاگ دور کرلیں۔ پھر سرکہ مروّق شامل کر کے گاڑھا کریں۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## شربت سکنجبین سفرجلی:

اسے شربت میبہ سادہ کہتے ہیں۔

**افعال و محل استعمال:** مقوی معدہ و جگر، مفتح سدد جگر اور ہاضمِ طعام ہے۔ بخاروں کے بعد کی حرارت کو تسکین دیتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** آبِ بہی، سرکہ خالص ہر ایک 600 ملی لیٹر اور قوام شکر کف گرفتہ 1.2 لیٹر۔ سب کو ہلکی آنچ پر اس قدر پکائیں کہ شربت کا قوام تیار ہوجائے۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور استعمال کریں۔

## شربت میبہ مفوّہہ:

**افعال و محل استعمال:** مقوی معدہ و جگر ہے، ہضم کو عمدہ کرتا ہے، جگر کے سدّوں کو کھولتا ہے۔ بخاروں کے نتیجہ میں لاحق ہونے والے سوء القنیہ اور فساد مزاج میں مفید ہے۔ تفریحِ قلب کرتا ہے۔ بزرگوں اور بارد المزاج لوگوں کی قوتوں کو برانگیختہ کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** شربت میبہ سادہ میں شامل آبِ بہی، سرکہ اور شکر کے آمیزہ میں آگ سے اتارتے وقت مندرجہ ذیل اجزاء شامل کریں:

فلفل، دار فلفل، زنجبیل، دار چینی ہر ایک 10.5 گرام، عود ہندی، قاقلہ، جاوتری، سنبل الطیب، زعفران، ھال، جائفل ہر ایک 3.5 گرام، عمدہ خالص مشک 500 ملی گرام۔ اجزاء کا سفوف تیار کر کے چھان لیں۔ آمیزہ میں اچھی طرح ملائیں اور محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** 17.5-24.5 ملی لیٹر

## شربت سکنجبین عنصلی:

**افعال و محل استعمال:** فالج، لقوہ، وجع المفاصل، سوء القنیہ اور غلظت طحال میں مفید ہے۔ جگر کے سدّوں کو کھولتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** کٹائی کے زمانے میں معتدل جسامت کی پیاز 600 گرام لے کر کسی ابھار والے برتن پر رکھیں اور لکڑی کے چاقو کی مدد سے ٹکڑے کریں۔ پیاز کے ٹکڑوں کو کتاں کے کپڑے میں رکھیں۔ سرکۂ شراب سے بھرے ہوئے برتن میں کتاں کے کپڑے میں بندھی پیاز کو اس طرح لٹکائیں کہ اس کے اور سرکہ کے درمیان دو انگل کا فاصلہ رہے۔ برتن کا منہ بند کر کے دو ماہ کے لیے دھوپ میں رکھ دیں۔ اس مدت کے گذرنے کے بعد 400 گرام شکر اور عمدہ قسم کے صاف ستھرے شہد میں حاصل شدہ سرکۂ پیاز 140 ملی لیٹر شامل کر کے سکنجبین سادہ کی طرح پکائیں اور محفوظ کر لیں۔

## شربت دیناری:

متاخریں اطباء نے اس کی اصل کے سلسلے میں لطیف نکتے بیان کیے ہیں۔

**افعال و محل استعمال:** بقایائے عفونت سے عروق کا تنقیہ کرتا ہے، لمبے بخاروں میں فائدہ پہنچاتا ہے، جگر اور معدے کی حرارت کو دور کرتا ہے، پیاس بجھاتا ہے اور جگر کو تقویت دیتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** تخمِ کاسنی 35 گرام، زرشک 24.5 گرام، صندل مقاصیری، لک بسر ہر ایک 4.5 گرام، اصل السوس مقشر 14 گرام، تخمِ کشوث 10.5 گرام، گل سرخ کاسہ برآوردہ 10.5 گرام۔ تمام دواؤں کو کوٹ کر آبِ کاسنی میں بھگوئیں، پھر نرم آنچ پر اس قدر جوش دیں کہ ادویہ کی قوت پوری طرح آبِ کاسنی میں آجائے۔ چھان کر دوبارہ آگ پر رکھیں اور ہم وزن شکر

ملا کر نرم آنچ پر اس قدر پکائیں کہ قوام تیار ہو جائے، پھر محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** 70-35 ملی لیٹر

**نوٹ:** بعض لوگ شربت میں 4.5 گرام پسی ہوئی ریوند چینی کا اضافہ کر کے استعمال کرتے ہیں۔

## شربت شاہترہ:

**افعال و محل استعمال:** تلیینِ شکم کرتا ہے، بلغمی اور سوداوی محترق اخلاط کا اخراج کرتا ہے۔ جرب و حکہ، احتراقِ اخلاط اور غلبۂ صفراء کی صورتوں میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** ہلیلہ زرد (گٹھلی سے پاک) ۱۰۵ گرام، ہلیلہ کابلی (گٹھلی سے پاک)، ہلیلہ ہندی، گاؤزباں شامی، سناء مکی، بسفائج فستقی، اصل السوس، پرسیاؤشاں ہر ایک 35 گرام، آلو بخارا (گودے دار، پھٹا ہوا) ۳۰ عدد، عناب، سپستاں ہر ایک ۵۰ عدد، تمر ہندی (تخم سے پاک) ۱۰۵ گرام، تخم کشوث 10.5 گرام، زرورد عراقی کاسہ برآوردہ، زرشک ہر ایک ۷.۵ گرام، گل بنفشہ عراقی 24.5 گرام، گل نیلوفر 30 عدد۔ جن دواؤں کو کوٹنا ہو کوٹ کر تمام دواؤں کو ایک شبانہ روز آبِ شاہترہ 2 لیٹر 835 ملی لیٹر میں بھگوئیں، پھر اس قدر جوش دیں کہ ایک تہائی حصہ جل جائے۔ چھاننے کے بعد دوبارہ آنچ پر رکھیں اور ہم وزن شکر کا اضافہ کر کے نرم آنچ پر قوام تیار کریں۔ تیاری کے بعد محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** 70-24.5 ملی لیٹر، مریض کی قوت کے مطابق۔

**نوٹ:** اسے ماء الجبن کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے۔ مقصد استعمال کے مطابق اس میں خیار شنبر اور سقمونیا کا بھی اضافہ کیا جاتا ہے۔

## شربت کدر:

**افعال و محل استعمال:** غلبۂ حرارت اور حصبہ کے مریضوں میں مستعمل ہے۔ غلبۂ دم، غلبۂ صفراء، شریٰ، حمرہ، نملہ اور نار فارسی میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** کادی (کیوڑہ) کی لکڑی کا دردرا سفوف، تمر ہندی (تخم سے پاک) ہر ایک 200 گرام، گل سرخ کاسہ برآوردہ 100 گرام، سنبل ہندی، لک بسر ہر ایک 14 گرام، بادیان،

پوست بیخ بادیان ہر ایک 10.5 گرام۔ تمام اجزاء کو 1.620 لیٹر پانی میں ایک شبانہ روز بگھو کر اس قدر ابالیں کہ چوتھائی حصہ جل جائے۔ اس کے بعد کتاں کے کپڑے سے چھان کر آب انار شیریں و ترش، تیز سرکہ ہر ایک 200 ملی لیٹر، قوام کیا ہوا عمدہ قسم کا جلّاب 2 لیٹر شامل کر کے نرم آنچ پر قوام تیار ہونے تک پکائیں۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## شربت صندلین:

**افعال و محل استعمال:** ذوسنطاریا کبدی اور جگر اور معدے کے سوء مزاج حار میں مفید ہے۔ پیاس بجھاتا ہے اور عفونتی بخاروں میں نفع بخش ثابت ہوتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** خوشبودار صندل مقاصیری، صندل سرخ ہر ایک 350 گرام کا درد را سفوف تیار کریں اور ایک شبانہ روز خوشبودار عرق گلاب میں بھگوئیں، پھر اس قدر پکائیں کہ چھٹا حصہ جل جائے۔ چھان کر دوسرے عرق گلاب میں بھگوئیں اور اس قدر جوش دیں کہ رنگت تبدیل ہو جائے۔ اسے چھان کر دونوں مرحلوں میں حاصل پانیوں کو یکجا کریں اور ہم وزن قوام کیا ہوا جلّاب کف گرفتہ ملا کر نرم آنچ پر اس قدر پکائیں کہ شربت کا قوام تیار ہو جائے۔ بعض لوگ آگ سے اتارتے وقت طباشیر کا سفوف ڈال کر ملا لیتے ہیں۔

## مربہ جات کی تیاری کا اصول:

پھولوں وغیرہ سے تیار کیے جانے والے مربہ جات کی تیاری کا طریقہ یہ ہے کہ ان سے کاسہ اور لکڑیوں کو علاحدہ کریں اور آلائشوں سے پاک کریں۔ 400 گرام پھول کے لیے 01 کلوگرام عمدہ قسم کی شکر لے کر کوٹ لیں۔ پھر کسی برتن میں شکر اور پھولوں کو ڈال کر اس قدر ملیں کہ پھول مرجھا جائیں۔ اچھی طرح ملا کر مٹی کے چکنے برتن میں رکھ کر دھوپ میں رکھیں۔ ہر تیسرے دن ایک بار چلائیں اور بیس دن بعد دھوپ سے ہٹالیں۔

مربیٰ اگر تازہ پھلوں مثلاً بہی، کدو، سیب وغیرہ سے تیار کرنا ہو تو چھلکے، جھلی اور تخم سے پاک کریں اور ابال لیں۔ ابالنے کے بعد سکھانے کے لیے کتاں کے کپڑے پر پھیلائیں۔ جس پانی میں پھل کو جوش دیا گیا ہو اس میں شکر ملائیں اور قوام تیار کریں۔ اگر شہد شامل کرنا ہو تو شامل کر کے

اس قدر پکائیں کہ پانی جل جائے اور قوام کے کچے پن کی وجہ سے ترشی کا احتمال نہ رہے۔ تیاری کے بعد رکھ چھوڑیں۔ سادہ استعمال کرنا چاہیں تو استعمال کریں اور اگر خوشبودار دوائیں شامل کرنا ہوں تو حسب ضرورت شامل کریں۔

مربیٰ اگر خشک پھلوں مثلاً زنجبیل، ہلیلہ کابلی وغیرہ سے تیار کرنا ہو تو انہیں تھوڑے پانی میں بھگو کر نم اور نرم ہونے تک کسی مرطوب جگہ پر رکھیں یا بھیگی ہوئی ریت میں دفن کر دیں۔ اس کے بعد شہد کو مذکورہ ترکیب سے پکا کر شامل کریں۔

مذکورہ بالا دوائیں بالعموم خوشبودار ادویہ کی شمولیت کے بغیر استعمال کی جاتی ہیں۔ یہ معدے کی رطوبت اور معدے پر بلغم کے غلبہ کی صورت میں مفید ہیں اور فم معدہ کو تقویت فراہم کرتی ہیں بالخصوص مربیٰ کابلی۔ یہ مربہ جات دماغ کی جانب صعود کرنے والے بخارات کو روکتے ہیں، بصارت میں اضافہ کرتے ہیں اور آلات حس کو خوب تقویت فراہم کرتے ہیں۔

مربیٰ اگر جڑوں مثلاً راسن، گزر، شقاقل اور وج کا تیار کرنا ہو تو گزر کا مربیٰ معجون ترنج وغیرہ کی طرح تیار کریں، جس کا ذکر کیا جا چکا ہے۔ شقاقل، راسن اور وج کو بھگونے کے بعد اس قدر پکائیں کہ نرم ہو جائیں اور گل جائیں۔ اس کے بعد شہد کف گرفتہ ملا کر اس قدر پکائیں کہ پانی جل جائے۔ جب مربہ تیار ہو جائے تو استعمال کرنے والے کی ضرورت کے مطابق خوشبودار دواؤں کا اضافہ کریں۔

## لعوقات

لعوق کا استعمال بیشتر سینے کے دردوں، کھانسی اور حلق ولہات کی بیماریوں میں کیا جاتا ہے۔

### لعوق بادام:

**افعال و محل استعمال:** کھانسی اور خشونت حلق میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** صمغ عربی، نشاستہ، کتیرا، رب السوس، فانیذ ہر ایک 70 گرام، مغز بہدانہ، تخم کدو شیریں، بادام شیریں مقشر ہر ایک 17.5 گرام۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان کر جلّاب (کف گرفتہ،

قوام کیا ہوا) میں ملائیں اور اس قدر پکائیں کہ قوام تیار ہوجائے۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور استعمال کریں۔

## لعوق خشخاش:

**افعال و محل استعمال:** سل کے مریضوں کے لیے مفید ہے۔ اوجاع صدر، اوجاع ریہ اور سر سے سینے کے جانب گرنے والے حاد مواد سے ہونے والی پرانی کھانسی میں نفع بخش ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** خشخاش سفید کوفتہ 35 گرام، اسپغول 10.5 گرام، تخم خبازی، تخم خطمی ہر ایک 10.5 گرام، سپستاں 50 عدد، اصل السوس 35 گرام۔ تمام اجزاء کو کوٹ کر 2 لیٹر پانی میں بھگوئیں اور اس قدر جوش دیں کہ جل کر نصف رہ جائے۔ اس کے بعد چھان کر ہم وزن شکر اور فانیذ خزائنی (ہر ایک نصف) شامل کریں اور نرم آنچ پر اس قدر پکائیں کہ قوام تیار ہوجائے۔ تیار ہونے کے بعد صمغ عربی مسفوف، کتیرا سفید مسفوف ہر ایک 17.5 گرام کا اضافہ کریں۔ چکنے برتن میں محفوظ کرلیں اور استعمال کریں۔

## لعوق زوفا:

**افعال و محل استعمال:** پرانی کھانسی اور ربو میں مفید ہے۔ قصبۃ الریہ کے بلغمی مواد سے پُر ہونے کی صورت میں نفع بخش ہے، مواد کو پکاتا ہے اور اس کے اخراج و تقطیع میں معاونت کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** زوفا خشک، فراسیون، بادیان ہر ایک 10.5 گرام، پرسیاؤشاں، اصل السوس ہر ایک 35 گرام، صمغ بطم، حلبہ ہر ایک 7 گرام، مویز منقّٰی 52.5 گرام، انجیر زرد فربہ 5 عدد۔ صمغ بطم کے علاوہ بقیہ اجزاء کو 1.2 لیٹر پانی میں اس قدر پکائیں کہ نصف جل جائے۔ چھان کر ہم وزن شہد کف گرفتہ کا اضافہ کریں اور اس قدر پکائیں کہ لعوق کا قوام تیار ہوجائے۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں۔ صمغ بطم کو پیس کر ملائیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## لعوق رمّان:

**افعال و محل استعمال:** حرارت کے ساتھ واقع ہونے والی کھانسی میں مفید ہے، سینے اور قصبۃ الریہ کا

تنقیہ کرتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** آب انار شیریں لے کر اس قدر پکائیں کہ قوام تیار ہوجائے، پھر ہم وزن رُب انگور اور فانیذ خزائنی شامل کرکے قوام تیار کریں۔ آگ سے اتار کر 800 ملی لیٹر آب انار میں صمغ عربی مسفوف، کتیرا اسفید مسفوف ہر ایک 17.5 گرام کا اضافہ کریں۔

## ربوبات

بیشتر انہیں قابض پھلوں مثلاً بہی، سیب، ریباس، حصرم، توت، گزر، انار، خشخاش اور آس سے تیار کیا جاتا ہے۔ ان کے استعمال کا مقصد معدہ کی منفعت اور اسہال، حلق اور لہات کے درد اور اورام میں نفع رسانی ہے۔

انہیں تیار کرنے کی ترکیب یہ ہے کہ ان پھلوں کو کوٹ کر رَس نچوڑ لیں۔ پھر رَس کو نرم آنچ پر اس قدر پکائیں کہ قوام تیار ہوجائے۔ قوام کی تیاری کے بعد اس میں چوتھائی حصہ شکر یا شہد کا اضافہ کرکے محفوظ کرلیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

چھٹا باب

# غرغروں اور سعوطات کے بیان میں

سعوط کا استعمال دماغ کے تنقیہ، چھینک کے ذریعہ فضلات دماغ کے اخراج، تسخین دماغ یا حاد امراض مثلاً سرسام، حمیات محترقہ اور سوء مزاج حار میں دماغ کے مزاج کی تعدیل کے لیے کیا جاتا ہے۔

## سعوط:

**افعال و محل استعمال:** فالج، لقوہ، برودت کے سبب واقع ہونے والے سر درد اور مزمن شقیقہ میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** پودینہ کوہی، کندش عراقی، قنطوریون دقیق، مرزنجوش خشک، بیخ سوسن آسمانجونی ہر ایک ایک حصہ۔ سب کو کوٹ چھان کر آب نمام میں گوندھ کر گولیاں تیار کریں اور سکھالیں۔ ضرورت کے وقت 875 ملی گرام لے کر آب مرزنجوش میں حل کریں اور دودھ میں ملا کر سعوط کریں۔

## سعوط دیگر:

**افعال و محل استعمال:** اس کے منافع مذکورہ سعوط جیسے ہیں۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** صبر، شونیز، فرفیون، جاوشیر ہر ایک 10.5 گرام، خربق سفید، خربق سیاہ، بورہ ارمنی، کندش ہر ایک 7 گرام، جندبیدستر، زعفران ہر ایک 1.75 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کریں اور آب مرزنجوش میں گوندھ کر گولیاں تیار کریں۔ 875 ملی گرام لے کر عورت کے دودھ، روغن بنفشہ اور آب چقندر میں ملا کر سعوط کریں۔

## سعوط:

**افعال و محل استعمال:** ریح سبل اور پپوٹوں کی غلظت اور رطوبت کے لیے مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** کندش 3.5 گرام، مر، زعفران ہر ایک 1.75 گرام، صبر سقطری، رسوت ہر ایک 01 گرام۔ سب کو کوٹ چھان کر آب مرزنجوش میں گوندھ کر گولیاں تیار کریں۔ ضرورت کے وقت 1.75 گرام دوا، شیر دختر اور روغن بنفشہ میں حل کریں اور استعمال کریں۔

## سعوط:

**افعال و محل استعمال:** حمیات حادہ، برسام، مالیخولیا اور جنون میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** عورت کا دودھ، روغن بنفشہ یا روغن نیلوفر یا روغن کدو جو بھی دستیاب ہو، روغن بادام۔ تمام اجزاء کو ملا کر سعوط کریں۔

## غرغرہ:

**افعال و محل استعمال:** دماغ کا تنقیہ کرتا ہے اور فالج، سکتہ، لقوہ اور اوجاع باردہ میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** ایارج فیقرا، وج، میویزج، خردل، عاقر قرحا، زنجبیل، شونیز، پودینہ، صعتر، بیخ سوسن آسمانجونی، پوست بیخ کرفس ہر ایک 17.5 گرام۔ تمام اجزاء کو کوٹ کر ریشم کے کپڑے سے چھان لیں اور سکنجبین عسلی میں ملا کر غرغرہ کریں۔

## غرغرہ:

**افعال و محل استعمال:** حلق کے دردوں، خوانیق اور اورام لہات کے لیے بہترین ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** شیریں خیساندہ (جس میں خیار شنبر کو ہاتھوں سے ملا گیا ہو اور روغن بادام شامل کیا گیا ہو) بطور غرغرہ استعمال کریں۔

## غرغرہ:

**افعال و محل استعمال:** اورام حلق اور خوانیق کے لیے بہترین ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** دوہنے کے فوراً بعد تازہ دودھ لے کر شکر اور فانیذ شامل کریں اور غرغرہ کریں۔ اس کا غرغرہ بہت مفید ہے۔

# ساتواں باب
# سرمہ جات اور شیافات کے بیان میں

## اکحال

### کحل روشنایا:
**افعال و محل استعمال:** اس کے معنی 'روشنی لانے والا' کے ہیں۔ یہ ضعف بصر، عشاوہ، جرب، سبل، ناخونہ اور مزمن بیاض چشم میں مفید ہے۔
**اجزاء و ترکیب تیاری:** شادنج مغسول، تانبہ سوختہ، اقلیمیاء نقرہ، نمک ہندی، بورہ ارمنی، زنگار عراقی، فلفل سفید، فلفل سیاہ، دار فلفل، کف دریا ہر ایک 28 گرام، صبر سقطری، سنبل الطیب، قرنفل ہر ایک 15.75 گرام، زنجبیل، آملہ، بلیلہ ہر ایک 7 گرام، زعفران، نوشادر ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان کر ملائیں اور دوبارہ اس درجہ سفوف کریں کہ مثل غبار کے ہوجائے۔ تیاری کے بعد سرمہ کے طور پر لگائیں۔

### برود حصرم:
**افعال و محل استعمال:** سلاق، جرب عین، بقایائے آشوب چشم، پلکوں کی غلظت اور رقیق اور صاف مادہ والی جرب میں مفید ہے۔
**اجزاء و ترکیب تیاری:** توتیا مرازینی، عروق الصباغین یعنی کرم ہر ایک 35 گرام، زنجبیل، ہلیلہ زرد ہر ایک 17.5 گرام، دار فلفل، مامیران ہر ایک 8.16 گرام، نمک ہندی 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کریں۔ پھر چھان کر آب حصرم مروّق میں کئی بار بھگوئیں اور دوبارہ پیس کر سرمہ کے طور پر لگائیں۔

## کحل باسلیقون:

**افعال و محل استعمال:** اس کے معنی ملوکی (شاہی) کے ہیں۔ جرب عین، سبل، بیاض چشم، ناخونہ اور پلکوں کی غلاظت کے لیے مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** اقلیمیاء نقرہ، کف دریا ہر ایک 35 گرام، تانبہ سوختہ، سفیدہ کاشغری، نمک اندرانی، نوشادر، جعدہ، فلفل سیاہ، دار فلفل ہر ایک 8.75 گرام، قرنفل، اشنہ ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان کرملائیں اور دوبارہ اس درجہ سفوف کریں کہ مثل غبار کے ہوجائے۔ تیاری کے بعد سرمہ کے طور پر لگائیں۔

## کحل اغبر:

**افعال و محل استعمال:** جرب، دمعہ، سبل، جرب اور کہنہ زخموں میں مفید ہے۔ حاد سرموں کے استعمال کے بعد لگانے پر گڑھے کو بھرتا اور آنکھوں کو تقویت دیتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** شنج سوختہ پرورده، توتیا مرازيی یا توتیا کرمانی مصوّل ہر ایک 35 گرام، شکر طبرزد 17.5 گرام۔ باریک سفوف تیار کر کے سب کو ملالیں اور بطور سرمہ لگائیں۔

## کحل رمادی:

**افعال و محل استعمال:** دمعہ (ڈھلکہ) کو خشک کرتا اور بصارت میں اضافہ کرتا ہے۔ جرب اور سبل میں مفید ہے، آنکھوں کو تقویت فراہم کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** کحل اصفہانی، توتیا کرمانی، توبال النحاس (تانبہ کی میل)، شنج سوختہ ہر ایک 35 گرام، مامیران 10.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے ریشم کے کپڑے سے چھان لیں اور دوبارہ باریک پیس کر بطور سرمہ لگائیں۔

## کحل جلاء مبرد:

**افعال و محل استعمال:** حدقۂ چشم کو تقویت دیتا ہے اور ضعف بصر میں نفع بخش ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** اثمد سوختہ، اقلیمیاء نقرہ،، سفیدہ کاشغری، نشاستہ ہر ایک 17.5 گرام، توتیا

ہندی 10.5 گرام، مامیران 5.25 گرام۔ تمام اجزاء کو پیس کر چھان لیں اور دوبارہ پیس کر بطور سرمہ لگائیں۔

## کحل عزیز:

**افعال و محل استعمال:** بیاض چشم کو دور کرتا ہے، تاریکی چشم اور ڈھلکہ میں مفید ہے۔ آنکھوں کو تقویت بخشتا ہے اور ان کی صحت کی حفاظت کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** اقلیمیاء طلا، توبال النحاس (تانبہ کی میل)، توتیا ہندی، شادنج، سرطان چینی، کحل اصفہانی، فلفل سیاہ، فلفل سفید، دار فلفل ہر ایک 10.5 گرام، سنبل ہندی، قرنفل، صبر سقطری، زعفران، برگ فرنجمشک ہر ایک 4.5 گرام، نمک ہندی، کف دریا، نوشادر ہر ایک 1.75 گرام، مشک 500 ملی گرام۔ تمام اجزاء کو پیس کر ملائیں اور دوبارہ اس درجہ سفوف کریں کہ مثل غبار کے ہو جائے۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور سرمہ کے طور پر لگائیں۔

## کحل رمّانین:

یہ کحل نقاشین ہے۔

**افعال و محل استعمال:** غشاوہ اور تاریکی چشم میں مفید ہے، بینائی کو خوب تیز کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** ہلیلہ کابلی (گٹھلی سے پاک) کو کوٹ لیں۔ انار ترش اور انار شیریں کو نچوڑ کر رَس حاصل کریں اور رَس کو مروّق کرلیں۔ اس رَس میں کٹے ہوئے ہلیلہ کابلی کو اس طرح بھگوئیں کہ ہلیلہ ڈوب جائے۔ اسی حالت میں تین دنوں تک ہلیلہ کو رہنے دیں۔ اس کے بعد نکال کر غبار سے محفوظ مقام پر سکھالیں۔ سکھانے کے بعد پیس کر 35 گرام علاحدہ کریں اور اس کے ساتھ کحل اصفہانی مصوّل، توتیا ہندی مصوّل، توبال النحاس (تانبہ کی میل) ہر ایک 10.5 گرام، ہلیلہ کابلی کی جلی ہوئی گٹھلی 4.5 گرام، رسوت ہندی، صبر سقطری، مامیران ہر ایک 7 گرام شامل کریں۔ تمام اجزاء کو اچھی طرح پیس کر ملائیں اور دوبارہ آب انارین میں رکھیں، پھر سکھا کر ایک بار اور سفوف کریں۔ تیاری کے بعد ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## کحل ملکایا:

سرعت تاثیر اور معالجہ میں کامیابی کی وجہ سے اسے ملائکہ کی جانب منسوب کیا گیا ہے۔
**افعال و محل استعمال:** آشوب چشم میں مفید ہے اور اگر اسے نضج کے بعد استعمال کیا جائے تو آشوب چشم کو ایک دن میں رفع کرتا ہے۔ یہ وردینج میں بھی نفع بخش ہے۔
**اجزاء و ترکیب تیاری:** انزروت (گدھی کے دودھ میں پرورده) 35 گرام، نشاستہ، شکر طبرزد ہر ایک 10.5 گرام، کشمیزج یعنی حبۃ السوداء 4.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے چھان لیں اور ذرور کی شکل میں تیار کرکے استعمال کریں۔

## ذرور اصفر کبیر:

**افعال و محل استعمال:** آشوب چشم، آنکھوں کے درد اور وردینج میں مفید ہے۔
**اجزاء و ترکیب تیاری:** انزروت پرورده 17.5 گرام، مامیثا 7 گرام، صبر سقطری، بزرورد، زعفران ہر ایک 1.75 گرام، افیون 01 گرام۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان کر ملائیں اور ذرور کی شکل میں تیار کرکے استعمال کریں۔

## ذرور اصفر صغیر:

**افعال و محل استعمال:** آشوب چشم، آنکھوں کے درد اور وردینج میں مفید ہے۔
**اجزاء و ترکیب تیاری:** انزروت پرورده 35 گرام، صبر سقطری، مامیثا ہر ایک 7 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے چھان لیں۔ پھر ملا کر ذرور کی شکل میں استعمال کریں۔

## ذرور دیگر:

**افعال و محل استعمال:** مصر میں اطباء اس کا استعمال رمد اطفال اور وردینج میں کرتے ہیں۔ استعمال کرتے ہی مفید اثرات ظاہر ہوتے ہیں۔ یہ عمدہ، نہایت مفید اور حیرت انگیز تاثیر کا حامل مرکب ہے۔
**اجزاء و ترکیب تیاری:** انزروت پرورده 35 گرام، کشمیزج 10.5 گرام۔ دونوں کو کوٹ کر ملا لیں۔

تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور استعمال کریں۔

**ذرور منصف:**

**افعال و محل استعمال:** عراق، موصل اور شام کے اکثر اطباء اسے استعمال کرتے ہیں۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** کحل ملکایا اور ذرور اصفر صغیر ہر ایک ایک حصہ لے کر ملائیں اور استعمال کریں۔

**برود آس:**

**افعال و محل استعمال:** دمعہ، پلکوں کی غلاظت اور آنکھوں کی رطوبت میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** توتیا مرازبني 35 گرام، اقلیمیاء طلاء، اقاقیا، مامیران ہر ایک 7 گرام، شب یمانی 10.5 گرام، ہلیلہ زرد 21 گرام، شادنج مغسول 17.5 گرام۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان لیں۔ آب آس اور آب سماق برابر برابر لیں اور سفوف کو اس میں بھگوئیں۔ سات دنوں تک دھوپ میں رکھ کر کسی برتن میں محفوظ کرلیں اور بطور سرمہ لگائیں۔

## شیافات

**شیاف ابیض:**

**افعال و محل استعمال:** آشوب چشم حار، عسیر العلاج درد چشم اور حاد مواد سے ہونی والی آنکھوں کی سوزش میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** سفیدہ کاشغری 28 گرام، صمغ عربي، کتیرا سفید، نشاستہ ہر ایک 14 گرام، انزروت، افیون ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے رقیق روغن یاسمین میں شامل کریں اور گوندھ کر گولی کی شکل دیکر سکھالیں۔ تیاری کے بعد استعمال کریں۔

## شیاف آبار:

**افعال ومحل استعمال:** آنکھ کے زخموں میں مفید ہے اوراس کی حرارت میں تسکین فراہم کرتا ہے۔ مورسرج اور دبیلہ میں مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** رصاص (سیسہ) سوختہ، اثمد مغسول، تانبہ سوختہ، صمغ عربي، کتیرا سفید، نشاستہ، سفیدہ کاشغری ہر ایک 21 گرام، مر، افیون ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے چھان لیں۔ پھر بارش کے پانی میں گوندھ کر گولی کی شکل دیں اور سکھالیں۔ دواؤں کے ساتھ اگر عمدہ قسم کے کندر سفید 4.5 گرام کا اضافہ کرلیں تو طبقہ قرنیہ کے گڑھوں کو پُر کرنے اور اس کے زخموں کو مندمل کرنے کی صلاحیت میں اضافہ ہوجاتا ہے۔

## شیاف ورد:

**افعال ومحل استعمال:** آنکھوں پر لگانے سے آشوبہائے چشم حاد اور سرخی میں نفع پہنچاتا ہے۔ یہ ورمی کیفیت کو کم کرتا ہے، مواد کو تحلیل کرتا ہے اور آنکھوں کو قوت دے کر مواد کو ان کی جانب آنے سے روکتا ہے۔ یہ درد کو تسکین دیتا ہے اور سلاق، خارش چشم، ورد نیج اور سرخی چشم میں مفید ہے۔ شیاف ورد، معشرۃ ابن رضوان کے نام سے معروف ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** صندل مقاصیری، صندل سرخ ہر ایک 17.5 گرام، گل سرخ کاسہ برآوردہ 42 گرام، صمغ عربي، کتیرا سفید، خولان (رسوت) ہندی، صبر سقطری، ماميثا ہر ایک 10.5 گرام، زعفران، افیون ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے چھان لیں اور عرق گلاب میں گوندھیں۔ پھر گولی کی شکل دیکر سکھالیں اور استعمال کریں۔

## شیاف سنبل:

**افعال ومحل استعمال:** اسے اگر بطور سرمہ لگایا جائے یا آنکھوں پر طلا کیا جائے تو یہ بقایائے آشوب چشم کا تنقیہ کرتا ہے، پلکوں کی غلظت کو تحلیل کرتا ہے، جرب خفیف، سوزش چشم اور خارش چشم میں مفید ہے۔ پلکوں کو قوت دیتا ہے اور بصارت میں اضافہ کرتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** اقاقیا، صمغ عربی، تانبہ سوختہ، تانبہ کی میل ہر ایک 35 گرام، سنبل ہندی 10.5 گرام، زعفران 5.25 گرام، افیون 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کو پیس چھان کر بارش کے پانی میں گوندھیں۔ پھر گولی کی شکل دیکر سکھالیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## شیاف سنبل دیگر:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** اقاقیا، تانبہ سوختہ، تانبہ کی میل، صمغ عربی ہر ایک 35 گرام، سنبل، زعفران 8.75 گرام، افیون 4.375 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے بارش کے پانی میں گوندھیں۔ پھر گولی کی شکل دیکر سکھالیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## شیاف قاقیاس:

**افعال ومحل استعمال:** اسے اگر بطور سرمہ لگایا جائے تو آثار چشم کو دور کرتا ہے، جرب اور سبل میں نفع پہنچاتا ہے، حدقۂ چشم کو تقویت فراہم کرتا ہے۔ آشوب چشم مزمن کے نتیجے میں طبقات چشم میں محتبس غلیظ مواد کو خشک کرتا اور بصارت میں اضافہ کرتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** اقلیماء طلا، تانبہ کی میل، صمغ عربی، زعفران ہر ایک 54 گرام، افیون، مر، شادنج، سنبل ہندی، زرورد کاسہ برآوردہ ہر ایک 18 گرام، فلفل سفید 24 عدد۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے چھان لیں اور شراب کہنہ یا آب بادیان میں گوندھیں۔ پھر گولی کی شکل دے کر سایہ میں سکھالیں اور استعمال کریں۔

## شیاف خولانی:

**افعال و محل استعمال:** سبل، جرب، پلکوں کی غلظت، خارش چشم اور بقایائے آشوب چشم میں مفید ہے، رطوبت کو خشک کرتا ہے، تاکّل اور دمعہ میں نفع بخش ثابت ہوتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** خولان (رسوت) ہندی، توتیا سبز مصوّل ہر ایک 24.5 گرام، مامیران، ارغیس (پوست بیخ درخت زرشک) خشک، انزروت ہر ایک 7 گرام، نشاستہ، صمغ عربی، زنگار، سفیدہ ہر ایک 4.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے چھان لیں اور بارش کے پانی میں

گوندھیں۔ پھر گولی کی شکل دیکر سکھالیں اور استعمال کریں۔

## شیاف خولانی دیگر معروف بہ شیاف مزین:

**اجزاء وترکیب تیاری:** خولان (رسوت) ہندی 24.5 گرام، توتیا سبز، توتیا مرازیني ہر ایک 17.5 گرام، ارغیس (پوست بیخ درخت زرشک) خشک، انزروت ہر ایک 4.5 گرام، سفیدہ، نشاستہ، زنگار ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے گوندھیں۔ تیاری کے بعد سایہ میں سکھاکر ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## شیاف احمر حاد:

**افعال ومحل استعمال:** جرب کہنہ، سبل غلیظ، پلکوں کی غلظت، ناخونہ، سلاق، حکہ اور پلکوں کے استرخاء میں مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** شادنج 42 گرام، صمغ عربي 35 گرام، زنگار، قلقطار سوختہ ہر ایک 17.5 گرام، افیون مصری، صبر سقطری، دم الاخوین ہر ایک 7 گرام، مر، زعفران ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے چھان لیں اور شراب کہنہ میں گوندھیں۔ پھر گولی کی شکل دے کر سکھالیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## شیاف احمر لیّن:

**افعال ومحل استعمال:** آشوب چشم کے آخری درجات میں استعمال کرنے پر باقی ماندہ مواد کو تحلیل کرتا ہے۔ پلکوں کی غلظت اور خفیف پوشیدہ قسم کے جرب میں مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** صمغ عربي، نشاستہ، کتیرا اسفید، سفیدہ کاشغری، تانبہ سوختہ، شادنج مغسول، سنبل ہندی ہر ایک 10.5 گرام، زعفران 1.75 گرام، مروارید ناسفتہ، بسد ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کرکے چھان لیں اور شراب کہنہ یا آب بادیان میں گوندھیں۔ پھر گولی کی شکل دیکر سکھالیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## شیاف دیزج:

**افعال و محل استعمال:** جرب کہنہ، سبل، تاریکی چشم، ناخونہ اور بیاض چشم میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** صمغ عربي، اقلیمیاء نقرہ، اقلیمیاء طلا، سفیدہ کاشغری، زنگار، تانبہ سوختہ ہر ایک 21 گرام، مر، افیون، جندبیدستر، رسوت، بہروزہ ہر ایک 7 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کریں۔ بہروزہ کو آب سداب میں حل کریں اور بقیہ دواؤں کو اسی میں گوندھ کر گولی تیار کریں۔ پھر سکھا کر استعمال کریں۔

## شیاف اخضر:

**افعال و محل استعمال:** سبل کہنہ، جرب غلیظ، دمعہ اور ناخونہ میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** سفیدہ کاشغری، صمغ عربي، اشق، نشاستہ، زنگار ہر ایک 10.5 گرام۔ اشق کو آب سداب تازہ میں حل کریں، پھر بقیہ دواؤں کو اسی میں گوندھ کر گولی تیار کریں۔ تیاری کے بعد سکھا لیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## شیاف سبعینی:

**افعال و محل استعمال:** آنکھوں کے پرانے زخموں، نتوء قرنیہ اور مور سرج میں مفید ہے۔ طبقات چشم کا تنقیہ کرتا ہے، بقایائے آشوب چشم کو تحلیل کرتا ہے، قرنیہ کے پرانے گڑھوں کو بھرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** گل سرخ کاسہ برآوردہ 337.5 گرام، اقلیمیاء طلا، کحل اصفہانی، تانبہ کی میل، شادنج، سفیدہ کاشغری ہر ایک 27 گرام، صمغ عربي 108 گرام، مر، زنگار ہر ایک 9 گرام، زعفران 4.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کریں۔ گل سرخ کو اس قدر کوٹیں کہ مرہم جیسا ہوجائے، پھر اسی میں بقیہ دواؤں کے سفوف کو ملا کر گوندھ لیں اور گولی تیار کریں۔ تیاری کے بعد سکھا لیں اور ضرورت کے وقت استعمال کریں۔

## شیاف مرائر:

**افعال و محل استعمال:** نزول الماء کی ابتدا، غشاوہ اور تاریکی چشم میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** مرارۂ گاو، مرارۂ شبوط (روہو مچھلی)، مرارۂ کرکی (کلنگ)، مرارۂ باز، مرارۂ عقاب، مرارۂ چکور خشک ہر ایک سایہ میں خشک کیا ہوا 10.5 گرام، فرفیون، شحم حنظل، سکبینج ہر ایک 3.5 گرام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے جنھیں چھاننا ہو چھان لیں۔ سکبینج کو آب بادیان تازہ میں حل کر کے بقیہ دواؤں کو اسی میں گوندھ لیں اور گولیاں تیار کریں۔ تیاری کے بعد سکھالیں اور ضرورت کے وقت آب بادیان کے ساتھ رگڑ کر استعمال کریں۔ اس میں روغن بلساں 1.75 ملی لیٹر کا بھی اضافہ کیا جاتا ہے۔

## آٹھواں باب

# حقنہ جات، فتیلہ جات اور فرزجات کے بیان میں

## حقنہ جات

### حقنہ ملیّنہ:

**افعال و محل استعمال:** امراض حادّہ اور بخاروں میں مستعمل ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** جو مقشر کوفتہ 27 گرام، بنفشہ خشک، نیلوفر، خطمی، سبوس گندم ہر ایک 17.5 گرام۔ تمام اجزاء کو 1.2 لیٹر پانی میں اس قدر پکائیں کہ جل کر ایک تہائی بچ رہے۔ چھان کر 52.5 ملی لیٹر روغن بنفشہ یا روغن بادام، 52.5 گرام شکر سرخ اور 7 گرام پسے ہوئے نمک خوردنی کا اضافہ کریں اور ملا کر استعمال کریں۔

### حقنہ (مذکورہ حقنہ سے قوی تر):

**افعال و محل استعمال:** بخاروں اور قولنج ورمی وغیر ورمی میں نفع بخش ثابت ہوتا ہے۔ یہ ایک عمدہ حقنہ ہے، جو مزاجاً معتدل اور افعال میں کافی مؤثر ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** چقندر ایک گڈی، انجیر زرد 20 عدد، بنفشہ، نیلوفر، جو کوفتہ ہر ایک ایک 27 گرام، خطمی سبز، سبوس گندم ہر ایک 17.5 گرام، بابونہ 24.5 گرام۔ دواؤں کو 1.6 لیٹر پانی میں اس قدر پکائیں کہ ایک تہائی بچ رہے۔ 266.66 ملی لیٹر جوشاندے میں 42 گرام فلوس خیار شنبر شامل کر کے ہاتھوں سے ملیں۔ اس کے بعد چھان کر 35 گرام شکر سرخ، 70 ملی لیٹر روغن کنجد، 17.5 ملی لیٹر مری اور 4.5 گرام پسا ہوا نمک شامل کریں اور نیم گرم استعمال کریں۔

## حقنہ برائے درد قولنج:

**افعال و محل استعمال:** ریاح کو خارج کرتا ہے اور لیسدار اخلاط کو بذریعہ اسہال جسم سے باہر نکالتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** سویا تازہ، سداب تازہ ہر ایک 27 گرام، قنطوریون دقیق 17.5 گرام، حنظل کوفتہ 10.5 گرام، چقندر ایک گڈی، انجیر فربہ 5 عدد، تخم خطمی 27 گرام، سپستاں 27 گرام، سبوس گندم 27 گرام۔ تمام اجزاء کو 1.6 لیٹر پانی میں اس قدر جوش دیں کہ ایک تہائی بچ رہے۔ چھان کر 200 ملی لیٹر جوشاندہ لیں اور 70 ملی لیٹر روغن کنجد اور 7 گرام نمک خوردنی شامل کر کے حقنہ کریں۔

## حقنہ:

**افعال و محل استعمال:** درد پشت، وجع الورک، عرق النسا کے ابتدائی درجات، درد رحم اور کثرت جماع سے ہونے والی رحم کی یبوست میں مستعمل ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** بابونہ، ناخونہ، بنفشہ، نیلوفر ہر ایک 17.5 گرام، جو غیر مقشر 27 گرام، سپستاں 30 عدد۔ تمام اجزاء کو 1.2 لیٹر پانی میں اس قدر جوش دیں کہ ایک تہائی بچ رہے۔ چھان لیں اور 70 ملی لیٹر جوشاندہ لے کر اس میں روغن بنفشہ 35 ملی لیٹر، مرغی کی چربی، بکرے کے گردے کی چربی، روغن موم، مسکہ ہر ایک 17.5 گرام شامل کریں اور استعمال کریں۔

## حقنہ:

**افعال و محل استعمال:** جوڑوں کے درد اور فالج میں مستعمل ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** جاوشیر، سکبینج، جندبیدستر، اشق، حنظل، لسان عصافیر ہر ایک 17.5 گرام، عناب 70 گرام، تخم کتاں، بابونہ، شبت، خار خسک، بیخ حنظل ہر ایک 10.5 گرام۔ سب کو کوٹ کر 4 لیٹر پانی میں اس قدر ابالیں کہ 800 ملی لیٹر بچ رہے۔ 400 ملی لیٹر جوشاندہ لے کر نمک، بورہ ہر ایک 3.5 گرام، شہد مصفیٰ، روغن یاسمین ہر ایک 35 ملی لیٹر شامل کریں اور اچھی طرح ملا کر حقنہ کریں۔

## حقنہ لطیفہ دیگر:

**افعال و محل استعمال:** ریاح کا اخراج کرتا اور درد کو تسکین دیتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** سداب تازہ، شبت تازہ ہر ایک 27 گرام لے کر عمدہ قسم کے صاف ستھرے روغن زیتون میں اس قدر پکائیں کہ دونوں کی قوت روغن میں آجائے، پھر حقنہ کریں۔

## حقنہ:

**افعال و محل استعمال:** آنتوں کے زخموں میں مستعمل ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** چاول کی پیچ اور آرد جو (بکرے کی غیر نمک سود چربی میں پکایا ہوا) ہر ایک 35 گرام لے کر روغن گل 35 ملی لیٹر، قرطاس سوختہ، صمغ عربی، اقاقیا، دم الاخوین ہر ایک 3.5 گرام شامل کریں۔ سرکہ شراب میں جوش دیے ہوئے انڈے کی زردی کا اضافہ کر کے سب کو ملالیں اور حقنہ کریں۔

# فتیلہ جات

## فتیلہ محرّک طبع:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** شکر سرخ اور نمک خوردنی ہر ایک ایک حصہ۔ شکر کو آگ پر رکھ کر گاڑھا کریں۔ پھر نمک کا اضافہ کر کے اوپر سے تھوڑی سی سقمونیا چھڑکیں۔ کھجور کی گٹھلی کے بقدر فتیلہ تیار کر کے استعمال کریں۔

## قوی فتیلہ:

**افعال و محل استعمال:** اسہال لاتا ہے اور قولنج ثفلی و بلغمی میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** بورہ ارمنی، شحم حنظل ہر ایک 3.5 گرام، آرد خطمی سفید 10.5 گرام۔ سب کو منجمد شکر میں ملا کر فتیلہ بنائیں اور استعمال کریں۔

## فتائل زحیر:

یہ فتائل خیط کے نام سے معروف ہے۔

**افعال و محل استعمال:** آنتوں کے زخم میں مفید ہے اور مقعد سے جاری خون کو روکتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** اقاقیا، مر، افیون، کندر، زعفران ہر ایک ہم وزن۔ سب کو تازہ دھنیا کے پانی میں گوندھ کر کتاں کے دھاگوں پر لپیٹ کر کھجور کی گٹھلی یا غبیرا کے بقدر فتیلہ تیار کر کے حمول کریں۔ جب نکالنا ہو تو دھاگے کو کھینچ لیں۔

## فتائل:

**افعال و محل استعمال:** اسے حمول کیا جائے تو بواسیر اور رگوں کے منہ سے نکلنے والے خون کو روکتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** کہربا، گلنار، مقل ازرق، دم الاخوین، مصطگی، اقاقیا، زرورد، صمغ عربی، انزروت ہر ایک ایک حصہ۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان کر آب گندنا میں گوندھیں اور دھاگے پر لپیٹ کر فتیلہ تیار کر کے استعمال کریں۔

# فرزجات

## فرزجہ:

**افعال و محل استعمال:** نسوانی اعضاء کا سوء مزاج بارد رطب، استقرار حمل میں مانع ہو تو یہ فرزجہ معاونت کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** زعفران، حماما، ناخونہ ہر ایک 4.5 گرام، سنبل الطیب، قردمانا ہر ایک 17.5 گرام، مرغابی کی چربی 35 گرام، روغن ناردین 35 ملی لیٹر، دو ابلے ہوئے انڈوں کی زردی۔ چربی کو پگھلا لیں اور بقیہ دواؤں کو کوٹ چھان کر اس میں شامل کریں۔ غسل کے بعد آسمانی رنگ کے اونی کپڑے میں رکھ کر حمول کریں۔

## فرزجہ:

**افعال و محل استعمال:** مردہ جنین اور مشیمہ کو پوری قوت سے باہر نکالتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** عصارۂ قثاء الحمار (بنڈال)، زراوند مدحرج، برگ سداب، بخور مریم، حب مازریون، اندرائن، اشق ہر ایک ایک حصہ۔ اشق کے علاوہ بقیہ دواؤں کو پیس لیں۔ اشق کو حل کریں اور دواؤں کو اس میں ملا کر بیل کے مرارہ میں ملائیں اور حمول کریں۔

## فرزجہ:

**افعال و محل استعمال:** کثرت جریان خون کو روکتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** عفص سبز، گلنار، نشاستہ، افیون، پھٹکری، گل سرخ، حب الآس سبز، سماق، عصارۂ لحیۃ التیس، قشار کندر، گل مختوم ہر ایک ایک حصہ۔ تمام اجزاء کو پیس لیں۔ اون کا ٹکڑا لے کر آب آس میں بھگوئیں اور 7 گرام سفوف سے آلودہ کر کے حمول کریں اور رات بھر کے لیے چھوڑ دیں۔

## فرزجہ:

**افعال و محل استعمال:** مدر حیض ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** مر، پودینہ، سداب، ابہل ہر ایک ایک حصہ۔ تمام اجزاء کو پیس کر مویز منقیٰ (کٹا ہوا) اور بیل کے مرارہ میں گوندھیں اور استعمال کریں۔

## فرزجہ:

**افعال و محل استعمال:** رحم کے سخت اورام میں استعمال کیا جاتا ہے اور نہایت مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** مرغابی کی چربی، مرغی کی چربی ہر ایک ۳۵ گرام، روغن کنجد ۳۵ ملی لیٹر، موم 10.5 گرام، مقل ازرق 14 گرام، آرد خطمی، بابونہ، تخم کتاں، گل بنفشہ ہر ایک 10.5 گرام۔ موم، چربی اور روغن کو آگ پر پگھلا لیں اور بقیہ دوائیں شامل کریں۔ کتاں کے کپڑے کو مذکورہ آمیزہ میں بھگو کر حمول کریں۔

## نواں باب

# طلاؤں اور ضمادات کے بیان میں

### طلاء جرب رطب:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** کندش، مردار سنگ، اقلیمیاء نقرہ، بورہ ارمنی، نمک، پھٹکری، شونیز، کرکم، سجی، پارہ مقتول، گندھک ہر ایک ایک حصہ، برگ دفلی 4 حصہ۔ دواؤں کو پیس کر روغن کنجد میں بسا کر حمام میں استعمال کریں اور اتنی دیر لگا رہنے دیں کہ خوب پسینہ آجائے۔ دھلنے کے بعد آرد جو اور مغز و تخم خربزہ (کٹے ہوئے) سے مالش کریں۔

### طلاء دیگر مجرّب:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** مردار سنگ، کمیلہ، عروق کرکم، برگ دفلی (کنیر) ہر ایک ہم وزن۔ سرکہ اور روغن زیتون یا روغن گل میں بسائیں اور استعمال کریں۔

### طلاء برائے سعفہ رطبہ:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** سفیدہ، کمیلہ، قرظ (ببول کی پھلی)، طباشیر، گلنار ہر ایک 35 گرام، تندور کی ٹھیکری 70 گرام۔ تمام اجزاء کو پیس کر سرکۂ شراب اور روغن گل کے ساتھ گوندھیں اور طلا کی شکل میں استعمال کریں۔

### طلاء برائے بہق سیاہ:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** تخم جرجیر، شیطرج، تخم ترب، کندش، خردل، تخم خربزہ ہر ایک ہم وزن۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان کر سرکۂ شراب اور شہد کے ساتھ گوندھیں اور حمام میں استعمال کریں۔

### طلاء برائے برص:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** شیطرج، مجیٹھ، پوست بیخ کبر، خربق سیاہ۔ تمام اجزاء کو پیس کر تیز سرکہ میں

گوندھیں اور طلا کی شکل میں استعمال کریں۔

## طلاء برائے اورام حارہ:

یہ طلا حیرت انگیز منفعت کا حامل ہے۔ حکیم امین الدولہ ابوزکریا یحییٰ بیوسی اسے استعمال کرتے تھے اور اس کی تعریف میں رطب اللسان رہتے تھے۔ وہ اسے پردۂ خفا میں رکھتے تھے اور اس کے اجزاء وترکیب تیاری کسی کو نہیں بتاتے تھے۔ یہ مبرد کے نام سے بھی معروف ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** صندل سرخ، گل قیمولیا ہر ایک 17.5 گرام، صندل مقاصیری، شیاف مامیثا ہر ایک 10.5 گرام، گل ارمنی 35 گرام، فوفل (سپاری)، اقاقیا، رسوت ہر ایک ۷ گرام، سفیدہ کاشغری، مردار سنگ ہر ایک 3.5 گرام۔ دواؤں کا باریک سفوف تیار کرکے آب کاسنی میں گوندھیں اور سلائی کی شکل دیں۔ ضرورت کے وقت عرق گلاب میں حل کریں اور حمرہ، شریٰ، نملہ، اورام چشم اور ظاہر بدن کے کسی بھی ورم حار پر لگائیں۔

## ضماد فتق:

**اجزاء وترکیب تیاری:** جوز السرو، مصطگی، قشار کندر ہر ایک 14 گرام، مر، صبر، انزروت، سریشم ماہی ہر ایک 10.5 گرام، اقاقیا 14 گرام۔ سریشم کے علاوہ بقیہ دواؤں کو پیسیں، کیونکہ سریشم کو سرکۂ شراب اور نیم گرم پانی میں حل کرکے بقیہ دواؤں کو شامل کرتے ہیں اور گوندھتے ہیں۔ دواؤں کو مذکورہ محلول میں گوندھ کر ٹکیاں تیار کریں اور سکھالیں۔ ضرورت کے وقت قرص کو پیس کر آب آس میں ملائیں اور ضماد کریں۔

## ضماد جبر:

**اجزاء وترکیب تیاری:** اقاقیا، مغاث، صبر، گل ارمنی، آرد خطمی، اشراس ہر ایک ایک حصہ۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کریں اور انڈے کی سفیدی میں گوندھ کر استعمال کریں۔

## ضماد:

**افعال ومحل استعمال:** حرارت وتلہب معدہ اور معدہ کی جانب آنے والے صفراوی مواد کے سبب

ہونے والی قے کی زیادتی میں مستعمل ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** آب بہی، عرق گلاب، آب آس، آب سیب ہر ایک ایک حصہ، اقاقیا، کعک، صندل ہر ایک چوتھائی حصہ۔ دواؤں کا سفوف تیار کر کے آبیات میں ملائیں۔ تھوڑا سا سنبل اور زعفران کا سفوف بھی شامل کریں۔

## ضماد:

**افعال ومحل استعمال:** ورم رخو، تہبج اطراف اور ترہل میں میں مستعمل ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** گائے کا گوبر 10 حصہ، کرنب 01 حصہ، حلبہ 8 حصہ۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے سرکہ میں ملائیں اور ضماد کریں۔

## ضماد:

**افعال ومحل استعمال:** دبیلات کو پھاڑتا اور پکاتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** خمیرۂ گندم 3 حصہ، بورہ ارمنی، انجرہ، حاشا، اندرائن، کبوتر کی بیٹ ہر ایک ایک حصہ۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے موم اور روغن کنجد سے تیار شدہ قیروطی میں گوندھیں اور ضماد کریں۔

## ضماد برائے تشنج عصب:

**اجزاء وترکیب تیاری:** مقل ازرق 35 گرام، مرغی کی چربی، مرغابی کی چربی، مغز ساق گاو، مخ ساق شتر ہر ایک 105 گرام۔ مقل کو رب انگور میں جوش دیں اور بقیہ اجزاء کو اس میں ملا کر ضماد کریں۔

## ضماد تین برائے صلابت طحال:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** آرد باقلا، آرد ترمس، ناخونہ، حلبہ، تخم کتاں، بابونہ، سنبل الطیب ہر ایک 17.5 گرام، مقل ازرق، اشق ہر ایک 35 گرام، انجیر زرد فربہ، مویز سرخ ہر ایک 400 گرام۔ انجیر کو سرکہ میں اس قدر پکائیں کہ گل جائے، پھر کوٹ کر مرہم جیسا بنالیں۔ بقیہ دواؤں کو کوٹ چھان لیں۔ اشق اور مقل کو سرکہ میں حل کریں۔ سب کو یکجا کر کے روغن بلساں یا روغن سوسن میں ملا کر ضماد کریں۔

## ضماد برائے ثالیل:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** گز کے پھل کا سفوف تیار کر کے سرکہ میں ملائیں اور ضماد کریں۔

## طلاء برائے کلف:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** برادۂ دندان فیل، بزر تین، لوبیا سرخ، ماش، بادام۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے ماء الشعیر میں ملائیں اور بطور طلا استعمال کریں۔

## طلاء برائے کلف و نمش:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** کبوتر کی بیٹ، بورہ ہر ایک ہم وزن۔ اجزاء کو کوٹ کر ماء الشعیر میں گوندھیں اور متاثرہ مقام پر لگائیں۔

## طلاء برائے وضح، برص و بہق:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** ذراریح، شیطرج، ہڑتال سرخ۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے سرکہ میں ملائیں اور متاثرہ مقام پر لگائیں۔

## طلاء:

**افعال و محل استعمال:** چیچک کے نشانات کو زائل کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** مردار سنگ، بیخ نے خشک، آرد نخود، آرد باقلا، چاول کا آٹا، تخم خرپزہ، حب البان، پوست انار شیریں ہر ایک ایک حصہ۔ تمام دواؤں کو کوٹ چھان کر سرکہ میں ملائیں اور متاثرہ مقام پر لگائیں۔

## طلاء برائے برص و بہق:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** شیطرج، کبیکج، مویزج، شکم ذراریح ہر ایک ایک حصہ۔ تمام اجزاء کو کوٹ چھان کر سرکہ شراب میں تیار شدہ جوشاندۂ مجیٹھ میں شامل کریں اور استعمال کریں۔

## دسواں باب

# روغنیات اور نطولات کے بیان میں

گرم مزاج والے پھولوں مثلاً بابونہ، سوسن، نرگس، خیری سے روغن تیار کرنے کا اصول یہ ہے کہ 400 ملی لیٹر روغن زیتون میں 1.4 کلوگرام پھول شامل کریں اور شیشے کے برتن میں ڈال کر چالیس دن تک دھوپ میں رکھیں۔

سرد مزاج کے پھول مثلاً نیلوفر، بنفشہ، گلاب اور اس قبیل کے دوسرے پھول 140 گرام لے کر روغن کنجد 400 ملی لیٹر یا روغن بادام شیریں میں ڈال کر بیس دن تک دھوپ میں رکھیں۔ اگر تقویت اعضاء مقصود ہو تو روغن گل کو روغن انفاق سے تیار کرتے ہیں۔

روغن اگر جڑوں، بیجوں اور بوٹیوں سے حاصل کرنا ہو تو انہیں نرم ہونے تک پانی میں بھگوئیں۔ اس کے بعد روغن زیتون شامل کر کے اتنی دیر پکائیں کہ پانی اڑ جائے اور روغن بچ رہے۔ تیاری کے بعد محفوظ کر لیں اور استعمال کریں۔

### روغن قسط:

**افعال و محل استعمال:** فالج، لقوہ اور ضعف اعصاب میں مفید ہے۔ اسے اگر پی لیا جائے تو اندرونی اعضاء کے ضعف میں نفع پہنچاتا ہے۔ یہ کپکپی، کزاز اور تشنج میں نفع بخش ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** قسط تلخ 105 گرام، سلیخہ، برگ مرماحوز ہر ایک 52.5 گرام۔ سب کو دردرا کوٹ کر دو شبانہ روز اس قدر شراب کہنہ میں بھگوئیں کہ دوائیں ڈوب جائیں۔ پھر اس میں روغن انفاق 400 ملی لیٹر شامل کر کے اس قدر پکائیں شراب اڑ جائے اور روغن بچ رہے۔ چھان کر سنبل ہندی، قرنفل، جائفل ہر ایک 4.5 گرام اور جند بید ستر 1.75 گرام کو پیس چھان کر اچھی طرح ملائیں اور استعمال کریں، مفید ہے۔

## روغن:

**افعال ومحل استعمال:** بالوں کو سیاہ اور مضبوط بناتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** آملہ منقّی 105 گرام لے کر 1.2 لیٹر پانی میں اس قدر پکائیں کہ نصف پانی بچ رہے۔ پانی کے بجائے شراب میں پکائیں تو بہتر ہے۔ اب چھان کر 400 ملی لیٹر آب آس ملائیں اور اسقدر پکائیں نصف بچ رہے۔ روغن بنفشہ 400 ملی لیٹر شامل کرکے اس قدر پکائیں کہ پانی جل جائے اور روغن بچ رہے۔ آگ سے اتارتے وقت 17.5 گرام لاذن شامل کریں اور محفوظ کرلیں۔

## روغن بیضہ:

**افعال ومحل استعمال:** بالوں کو اگاتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** انڈے کو اچھی طرح ابالیں، پھر سفیدی کو الگ کریں اور زردی کو لے کر لوہے کے فرائی پین میں ڈال کر تھوڑا سا روغن انفاق شامل کرکے کوئلہ کی آگ پر رکھیں کہ احتراق پیدا ہو اور زردیوں سے آہستہ آہستہ تیل بہنے لگے۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں۔

## روغن کدو:

**افعال ومحل استعمال:** دماغ کی حرارت کو تسکین دیتا ہے اور حمیات حادہ اور سرسام میں مفید ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** آب کدو تازہ 800 ملی لیٹر میں روغن کنجد 400 ملی لیٹر شامل کرکے نرم آنچ پر اس قدر پکائیں کہ پانی جل جائے، پھر محفوظ کرلیں۔

## نطول:

**افعال ومحل استعمال:** وجع المفاصل حار میں مفید ہے، جوڑوں کے درد کو تسکین دیتا ہے اور برودت پیدا کرتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** بیخ خطمی، کنجد، گل نیلوفر، بنفشہ، خشخاش ہر ایک 27 گرام۔ سب کو پانی میں پکاکر استعمال کریں۔

## نطول دیگر:

**افعال و محل استعمال:** وجع المفاصل کے باقی ماندہ مواد کی تحلیل کرتا ہے اور تعقد عصب میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** بابونہ، ناخونہ، تخم کتاں، بیخ سوسن آسمانجونی، تخم کنوچہ، تخم حلبہ ہر ایک 70 گرام۔ سب کو 2 لیٹر میں اس قدر پکائیں کہ تہائی بچ رہے، پھر چھان کر نطول کریں۔

## نطول دیگر:

**افعال و محل استعمال:** لطیف درجہ کی تحلیل کرتا ہے اور درد کو تسکین فراہم کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** بابونہ، ناخونہ، تخم کتاں، بیخ خطمی، گل بنفشہ، سبوس گندم ہر ایک 27 گرام۔ سب کو 2 لیٹر میں اس قدر پکائیں کہ نصف بچ رہے، پھر چھان کر نطول کریں۔

## روغن ضبع و ثعلب:

**افعال و محل استعمال:** وجع المفاصل، نقرس، تشنج، کزاز اور تعقد عصب میں مفید ہے۔ ان فوائد کے حصول کے لیے اس سے آبزن کرتے ہیں۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** تانبہ کے برتن میں روغن انفاق بھریں اور بجّو اور لومڑی کو ڈالیں۔ مجھے بتایا گیا ہے کہ ان دونوں کو زندہ یا ذبح کرنے کے بعد خون نکل جانے سے پہلے برتن میں ڈالا جاتا ہے۔ دھیان رکھیں کہ دونوں جانور تیل میں اچھی طرح ڈوبے ہوئے ہوں۔ تیل کو اس قدر پکائیں کہ گوشت گل جائے۔ اس کے بعد ہڈیوں کو الگ کریں اور استعمال کریں۔ روغن میں پانی، نمک اور سویا کا اضافہ بھی کیا جاتا ہے۔ اضافہ کے بعد دونوں جانوروں کو ڈال روغن کو اس قدر پکائیں کہ گوشت گل جائے۔ ہڈیوں کو الگ کریں اور جب پانی جل کر نصف بچ رہے تو برتن میں محفوظ کر لیں اور استعمال کریں۔

گیارہواں باب

# منہ کے امراض میں مفید مرکّبات اور سنونات کے بیان میں

## قرص زرنیخ:

**افعال و محل استعمال:** دانتوں کے میل کو زائل کرتی ہے اور مسوڑھوں کی عفونت اور فساد میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** آہک (سرکہ ٔشراب میں بجھایا ہوا) 24.5 گرام، پوست بیخ کبر 17.5 گرام، ہڑتال سرخ، ہڑتال زرد، سبھی ہر ایک 14 گرام، پھٹکری 7 گرام، عفص، گز کا پھل ہر ایک 10.5 گرام۔ دواؤں کا سفوف تیار کر کے رقیق سفیدی بیضہ ٔمرغ میں گوندھیں اور پتلی ٹکیاں تیار کر کے کپڑے پر رکھیں اور سکھالیں۔ اس کے بعد بجھے ہوئے تندور میں سوختہ کریں۔ نکال کر سفوف تیار کریں اور دانتوں پر ملنے کے بعد سرکہ، عرق گلاب اور آب آس سے مضمضہ کریں۔

## ضماد:

**افعال و محل استعمال:** لثہ دامیہ میں اسے مقامی طور پر استعمال کیا جاتا ہے اور دانتوں کے ہلنے کی صورت میں مستعمل ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** پھٹکری، اقاقیا، گلنار، عفص، سماق، پوست انار، نمک ہر ایک ہم وزن۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے مسوڑھوں اور دانتوں پر ملیں اور اس کے بعد آب سماق اور عرق گلاب سے مضمضہ کریں۔

**برود:**

**افعال و محل استعمال:** لثہ دامیہ کی صورت میں اس کی تکمید سے مسوڑھوں میں مضبوطی آتی ہے اور خون کا آنا بند ہو جاتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** گل سرخ، کزمازج، کشنیز خشک، تخم بقلہ، طباشیر، گل رومی، گلنار ہر ایک ایک حصہ۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے ضماد کی شکل دیں اور اسی سے تکمید کریں۔ تکمید کے بعد سرکہ اور عرق گلاب سے مضمضہ کریں۔

**سنون:**

**افعال و محل استعمال:** دانتوں کو جلا بخشتا ہے اور مسوڑھوں کو مضبوط اور منہ کو خوشبودار بناتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** آرد جو (سرکہ شراب میں گوندھنے کے بعد سکھا کر سوختہ کیا ہوا)، نمک اندرانی، کف دریا ہر ایک 35 گرام، عاقرقرحا، کبابہ، جھاؤ پھل ہر ایک 17.5 گرام، پھٹکری 7 گرام، سماق 14 گرام، قرنفل، سنبل، مصطگی ہر ایک 4.5 گرام، عقیق سوختہ، بسد سوختہ، خزف چینی سوختہ ہر ایک 10.5 گرام۔ دواؤں کو کوٹ لیں مگر باریک سفوف نہ کریں اور دانتوں پر ملیں۔

**سنون دیگر:**

**اجزاء و ترکیب تیاری:** سعد، نمک اندرانی، کف دریا ہر ایک 17.5 گرام، قیشوم یعنی حجر الخفاف (جس سے پاؤں رگڑتے ہیں) 24.5 گرام، انگور کی لکڑی کا کوئلہ 35 گرام، عاقرقرحا 10.5 گرام۔ دواؤں کو کوٹ لیں مگر باریک سفوف نہ کریں اور دانتوں پر ملیں۔

**سنون دیگر:**

**افعال و محل استعمال:** برودت کے سبب واقع ہونے والے دانت کے درد میں مستعمل ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** فلفل، عاقرقرحا، میویزج، زنجبیل ہر ایک 14 گرام، بورہ ارمنی 10.5 گرام۔ دواؤں کا سفوف تیار کر کے دانتوں پر لگا کر چھوڑ دیں۔

بارھواں باب

# مرہموں اور ناسور اور زخموں میں نفع بخش مرکّب دواؤں کے بیان میں

## مرہم نخلی:

**افعال و محل استعمال:** تازہ زخموں کو مندمل کرتا ہے، انبات لحم کرتا ہے، ورموں کو تحلیل کرتا ہے، نقرس کے درد اور مفاصل اور ورم رخو کی ٹپکن کو تسکین دیتا ہے۔ خراجات کو تحلیل کرتا ہے، آگ سے جلنے کی صورت میں مفید ہے، برف سے ہاتھوں اور پیروں میں ہونے والے زخموں میں نفع بخش ہے، ہڈیوں کے ٹوٹنے اور لحم و عضلات کے پھٹنے میں بھی مفید ہے، کٹنے، پھٹنے سے ہونے والے درد کو دور کرتا ہے۔ مقعد کی ورمی کیفیت، ٹیس اور درد میں مفید ہے۔ اورام کے درد کو تسکین دیتا ہے اور انہیں تحلیل کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** خنزیر کی چربی (غیر نمک سود، جھلیوں سے پاک کرنے کے بعد پگھلائی ہوئی) 600 گرام، روغن زیتون کہنہ 1.2 لیٹر، مردار سنگ 1.2 کلوگرام، قلقطار 140 گرام۔ مردار سنگ اور قلقطار کو مثل غبار کے سفوف کریں پھر کھرل میں ملاکر خوب رگڑیں۔ سفوف، چربی اور روغن کو ایک کڑاہی میں ڈال کر آگ پر رکھیں۔ اس دوران کھجور کی سبز شاخ سے چلاتے رہیں اور جب شاخ سوکھ جائے تو سوکھے ہوئے حصے کو توڑ کر تازہ حصے سے چلائیں۔ جب شاخ کی مائیت ختم ہوجائے تو پھینک کر دوسری شاخ لیں اور عمدہ معیاری مرہم تیار ہونے تک چلاتے رہیں۔

اگر کھجور کی تازہ شاخ کا نچوڑا ہوا عصارہ مرہم میں شامل کریں تو مرہم کی تقویت اعضاء کی صلاحیت میں اضافہ ہوگا اور مرہم، اعضاء کی جانب آنے والے مواد کو روکے گا۔

## مرہم اسفیداج:

**افعال و محل استعمال:** آگ سے جلنے کی صورت میں مفید ہے۔ گھاؤ، حرارت اور جلن والے بثور میں مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** روغن بنفشہ 400 ملی لیٹر، موم 105 گرام۔ موم کو روغن میں ڈال کر آگ پر پگھلائیں اور سفیدہ مغسول، مردار سنگ مسفوف پروردہ ہر ایک 35 گرام اور کافور 3.5 گرام کا اضافہ کریں۔ سب کو اچھی طرح ملالیں اور استعمال کریں۔

## مرہم جالینوس:

یہ مرہم خل ہے اور مرہم ازرق کے نام سے معروف ہے۔

**افعال و محل استعمال:** گھاؤ اور پرانے زخموں کو مندمل کرتا ہے۔ زخموں کے کناروں، نواسیر اور جنگ میں آنے والے زخموں کے لبوں کو چپکاتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** مردار سنگ 400 گرام لے کر خوب باریک سفوف تیار کریں، پھر روغن زیتون کہنہ 800 ملی لیٹر اور تیز سرکہ شراب 1.2 لیٹر میں شامل کر کے اچھی طرح ملائیں۔ آمیزہ کو کڑاہی میں ڈال کر نرم آنچ پر رکھیں اور ہلکے ہلکے چلاتے رہیں۔ نہ چلانے کی صورت میں مردار سنگ دیگر اجزاء میں حل ہونے سے پہلے ہی جل جائے گا اور مقصد فوت ہو جائے گا۔ مرہم کو اس قدر پکائیں کہ رنگت سیاہ ہو جائے اور مطلوبہ گاڑھا پن پیدا ہو جائے۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور استعمال کریں۔

## مرہم زنگار:

**افعال و محل استعمال:** پرانے گھاؤ اور قروح خبیثہ کو مندمل کرتا ہے۔ لحم زائد کو کاٹتا ہے اور قروح رہلہ (ڈھیلے ڈھالے زخم) کی رطوبت کو خشک کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** موم 105 گرام، علک صنوبر 105 گرام، اشق 35 گرام، روغن زیتون کہنہ 400 ملی لیٹر، زنگار خالص 70 گرام۔ اشق کو آب سداب میں حل کریں۔ موم اور علک کو روغن زیتون میں شامل کریں اور آگ پر پگھلائیں۔ زنگار کا باریک سفوف تیار کر کے موم، علک اور روغن زیتون کے آمیزہ میں ملائیں۔ سب کو اچھی طرح ملا کر محفوظ کر لیں اور استعمال کریں۔

## مرہم زفت:

مرہم باسلیقون کے نام سے معروف ہے۔

**افعال و محل استعمال:** گہرے اور تر زخموں میں گوشت اگاتا ہے اور تر زخموں کو مندمل کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** موم 2 حصہ، زفت، راتینج ہر ایک 01 حصہ۔ دواؤں کو سہ چند روغن زیتون کہنہ میں اچھی طرح حل کریں۔

موم کے ہموزن خنزیر کی پرانی چربی ملا دینے سے، مرہم کی تحلیل اور تعدیل مزاج کی صلاحیت میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

## مرہم نورہ:

مرہم سیلقون کے نام سے معروف ہے۔

**افعال و محل استعمال:** آگ سے جلنے کی صورت میں مفید ہے، زخموں کو مندمل کرتا ہے اور ان کی رطوبات کو خشک کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** چونہ محرّق (آب تازہ سے سات مرتبہ دھلا ہوا) 105 گرام، سیلقون 70 گرام، موم سفید 70 گرام، روغن انفاق 200 ملی لیٹر۔ موم کو روغن میں شامل کریں اور آگ پر پگھلا کر بقیہ دواؤں کا اضافہ کریں۔ سب کو اچھی طرح ملا کر محفوظ کر لیں۔

## مرہم دیاخلون:

**افعال و محل استعمال:** گھاؤ کے لیے مفید ہے، خنازیر، صلابتوں، سلع اور تعقد عصب کو تحلیل کرتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** لعاب تخم کتاں، تخم کنوچہ، تخم خطمی، لعاب حلبہ ہر ایک 200 گرام، مردار سنگ 400 گرام۔ مردار سنگ کا باریک سفوف تیار کریں اور 600 ملی لیٹر روغن زیتون کہنہ میں اس قدر پکائیں کہ حل ہوجائے۔ اس کے بعد لعابیات کو چند بار جوش دینے کے بعد روغن میں شامل کر کے نرم آنچ پر اس قدر گاڑھا کریں کہ مرہم کا قوام تیار ہوجائے اور محفوظ کرلیں۔

## مرہم جاذب:

**افعال و محل استعمال:** زخموں اور دمّل کو پکاتا ہے۔ گڑھوں اور گہرے زخموں کو بھرتا ہے اور کھجور کے چبھے ہوئے کانٹے کو باہر نکالتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** موم، علک بطم ہر ایک 133.33 گرام، راتینج 100 گرام، روغن زیتون کہنہ 400 ملی لیٹر۔ سب کو ہلکی آنچ پر پگھلائیں اور 70 گرام بورہ ارمنی مسفوف کا اضافہ کر کے ملائیں اور استعمال کریں۔

## مرہم شادنہ:

**افعال و محل استعمال:** آنتوں، عضو تناسل اور مقعد کے زخموں کے لیے مفید ہے۔ شقاق مقعد میں بھی نفع بخش ہے اور بغیر کسی تکلیف کے اچھی طرح خشک کردیتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** روغن بنفشہ، روغن گل ہر ایک 35 ملی لیٹر، موم سفید 17.5 گرام۔ موم کو روغن میں ملا کر آگ پر پگھلائیں۔ پھر سفیدہ کاشغری، شادنج مغسول، گل ارمنی ہر ایک 10.5 گرام، عصارۂ لحیۃ التیس 7 گرام، افیون 1.75 گرام کو پیس چھان کر شامل کریں۔ اچھی طرح ملائیں اور محفوظ کرلیں۔

## مرہم رسل:

یہ مرہم حواریین ہے۔

**افعال و محل استعمال:** پرانے زخموں اور مزمن قسم کے قروح خبیثہ کو مندمل کرتا ہے۔ نواسیر میں نفع بخش ثابت ہوتا ہے۔ خنازیر کے باقی ماندہ مواد کو تحلیل کرتا ہے۔ سگ گزیدگی میں اس کا مقامی

استعمال مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** موم سفید، راتینج، زراوند طویل، کندر ذکر ہر ایک 21 گرام، مردار سنگ 31.5 گرام، جاوشیر، زنگار ہر ایک 14 گرام، اشق 14 گرام، سکبینج، بہروزہ ہر ایک 10.5 گرام۔ صمغیات کو سرکۂ شراب میں حل کریں۔ بقیہ دواؤں کا سفوف تیار کریں۔ مردار سنگ کو 400 ملی لیٹر روغن زیتون میں اس قدر پکائیں کہ پگھل جائے، پھر بقیہ دوائیں ملا کر اچھی طرح گوندھیں۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور استعمال کریں۔

## مرہم ملح:

**افعال و محل استعمال:** قروح رطبہ رہلہ کو خشک کرتا ہے۔ سعفہ، مسّوں اور قروح مزمنہ کے لیے مفید ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** مردار سنگ 35 گرام، موم 70 گرام۔ مردار سنگ کا باریک سفوف تیار کریں اور 200 ملی لیٹر روغن زیتون میں اس قدر پکائیں کہ حل ہوجائے۔ اس کے بعد موم کا اضافہ کریں اور نمک ہندی 35 گرام، شونیز، میویزج، بورہ، زنجبیل، گندھک زرد اور مر ہر ایک 10.5 گرام کا سفوف چھڑکیں۔ اشق، سکبینج، جاوشیر ہر ایک 14 گرام کو سرکۂ شراب میں کوٹیں اور مرہم میں اچھی طرح ملائیں۔ تیاری کے بعد محفوظ کرلیں اور استعمال کریں۔

## ذرور قاطع دم:

**اجزاء و ترکیب تیاری:** صبر سقطری، دم الاخوین، قلقطار، انزروت، دقاق کندر ہر ایک ایک حصہ۔ تمام دواؤں کا سفوف تیار کرکے باہم ملائیں اور استعمال کریں۔

## ضماد:

**افعال و محل استعمال:** مقامی استعمال سے شرائین سے خون کا بند ہوجاتا ہے۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** انزروت، دم الاخوین، قشر کندر، صبر سقطری ہر ایک ایک حصہ۔ تمام دواؤں کا سفوف تیار کرکے انڈے کی سفیدی کے ساتھ گوندھیں۔ ضماد کو عروق کے منہ پر لگا کر خرگوش

کے بال سے بنی ہوئی پٹی رکھیں اور باندھیں۔پٹی کو مندمل ہونے کے بعد ہی کھولیں۔

## فتائل:

**افعال ومحل استعمال:** نواسیر کو زائل کرتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** قلقطار، زنگار، زاج، پھٹکری، تانبہ کی میل ہر ایک ایک حصہ۔ تمام اجزاء کا سفوف تیار کر کے انڈے کی سفیدی اور قوام شدہ شہد میں گوندھ کر فتیلے تیار کریں۔ اشق کو آب گندنا میں بھگو کر دواؤں کو گوندھیں تو زیادہ موثر ہوتا ہے۔

## ضماد:

**افعال ومحل استعمال:** بچھو کے ڈنک مارنے کی جگہ پر رکھیں تو درد کو فوراً تسکین دیتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** سجی کو سرکہ کے ساتھ پیسیں اور بطور ضماد استعمال کریں۔

## دواء:

**افعال ومحل استعمال:** اسے پاگل کتے کے کاٹے ہوئے مقام پر ضماد کرتے ہیں۔

**اجزاء و ترکیب تیاری:** لہسن، پیاز ہر ایک 35 گرام لے کر اس قدر کوٹیں کہ مثل مرہم کے ہوجائیں۔ پھر جاوشیر، حلتیت، زراوند مدحرج ہر ایک 10.5 گرام کا اضافہ کریں۔ صمغیات کو سرکہ میں حل کریں، زراوند کو کوٹ چھان لیں۔200 ملی لیٹر روغن زیتون کہنہ میں 70 گرام زفت اور 70 گرام موم پگھلا کر بقیہ دواؤں کا اضافہ کریں اور ملا کر ضماد کریں۔ یہ ایک عمدہ دواء ہے، اس سے بہتر کچھ بھی نہیں۔

## دیگ بردیگ:

**افعال ومحل استعمال:** سلع ونواسیر کے باقی ماندہ اثرات میں مستعمل ہے، لحم زائد کو کاٹتا ہے۔

**اجزاء وترکیب تیاری:** ہڑتال زرد، سجی، آہک آب نارسیدہ، زنگار ہر ایک 200 گرام، پارہ، نوشادر ہر ایک 100 گرام۔ تمام اجزاء کو آب سجی و آہک (جسے ماء العروس کہتے ہیں) کے ساتھ لگاتار تین دنوں تک پیسیں۔ پھر اثال نامی برتن میں جو قدر علیٰ قدر (دو ہانڈیوں کو جوڑ کر بنایا جاتا ہے اور

عمل تصعید کے لیے استعمال کیا جاتا ہے) ہے، میں رکھ کر مٹی کا لیپ کریں۔ برتن کے مقام اتصال پر گل حکمت کریں۔ نچلے برتن پر گل مختوم کا لیپ کر کے آگ جلائیں اور تصعید کے بعد جو حاصل ہو، اسے مذکورہ مرضی حالات میں استعمال کریں۔ ان شاءاللہ تعالیٰ نفع بخش ہے۔

اللہ تعالیٰ کی نصرت و توفیق سے دستور بیمارستانی پایۂ تکمیل کو پہنچی۔

# فہرست

## مفرد دواؤں کے سائنسی/انگریزی نام

| | |
|---|---|
| ا | |
| *Myrtus communis* Linn. | آس |
| *Prunus domestica* Linn. | آلو بخارا |
| *Phyllanthus emblica* Linn. (syn. *Emblica officinalis*) | آملہ |
| Lime | آہک |
| Coccoon of *Bombyx mori* | ابریسم |
| Coccoon of *Bombyx mori* | ابریشم |
| *Juniperus communis* Linn. | ابھل |
| *Citrus medica* Linn. | اترج |
| Antimony sulphide | اثمد |
| *Prunus domestica* Linn. | اجاص |
| *Hyoscyamus niger* Linn. | اجوائن خراسانی |
| *Trachyspermum ammi* Linn. | اجوائن دیسی |
| *Andropogon schoenanthus* Linn. | اذخر |
| *Oryza sativa* Linn. | ارزّ |
| *Berberis vulgaris* Linn. | ارغیس |
| *Asarum europaeum* Linn. | اسارون |
| *Plantago ovata* Forssk. | اسپغول |
| *Lavandula stoechas* Linn. | اسطوخودوس |
| Lead carbonate/White Lead | اسفیداج الرصاص |
| *Teucrium scordium* Linn. | اسقوردوس |

| | |
|---|---|
| *Dorema ammoniacum* Linn. | اشج |
| *Asphodelus microcarpus* Sarl. et *Syringa vulgaris* Linn. | اشراس |
| *Dorema ammoniacum* Linn. | اشق |
| *Parmelia perlata* Linn. | اشنة |
| *Glycyrrhiza glabra* Linn. | اصل السوس |
| *Agaricus campestris* Linn. | اغاريقون |
| *Cuscuta epithymum* Linn. | افتيمون |
| *Euphorbia officinarum* Linn. | افربيون |
| *Artemesia absinthium* Linn. | افسنتين |
| *Papaver somniferum* Linn. (Dried latex) | افيون |
| *Acacia Arabica* Willd. (Extract of pods) | اقاقيا |
| Slag, Auric | اقليمياء الذهب |
| Slag, Argentic | اقليمياء الفضة |
| *Trigonella uncata* Boiss. | اكليل الملك |
| *Elettaria cardamomum* Maton. | الائچی خرد |
| *Berberis vulgaris* Linn. | امبرباريس |
| *Punica granatum* Linn. | انار |
| *Ficus carica* Linn. | انجير |
| *Citrulus colocynthis* Schard. | اندارئن |
| Egg | انڈا |
| *Astragalus sarcocolla* Dym. | انزروت |
| *Vitis vinifera* Linn. | انگور |
| *Pimpinella anisum* Linn. | انيسون |

| ب | |
|---|---|
| *Matricaria chamomilla* Linn. | بابونج |
| *Matricaria chamomilla* Linn. | بابونہ |
| *Prunus amygdalus* Batsch. | بادام شیریں |
| *Prunus amygdalus* Batsch var. amara | بادام تلخ |
| *Nepeta ruderalis* Hook. f. | بادرنجبویہ |
| *Foeniculum vulgare* Mill. | بادیان |
| *Plantago major* Linn. | بارتنگ |
| *Pinus longifolia* Roxb. | بارزد |
| *Vicia faba* Linn. | باقلّاء |
| *Vicia faba* Linn. | باقلا |
| *Melia azedarach* Linn. | بان |
| *Cyclamen europaeum* Linn. | بخور مریم |
| Ivory sawdust | برادۂ دندان فیل |
| *Berberis vulgaris* Linn. | برباریس |
| *Adiantum capillus veneris* Linn. | برشاوشان |
| *Plantago ovata* Forssk. | بزرقطونا |
| *Myristica fragrans* Houtt. (Aril) | بسباسۃ، بسباسہ |
| *Corallium rubrum* Lam. | بسد |
| *Polypodium vulgare* Linn. | بسفایج، بسفائج |
| *Cassia absus* Linn. | بشمہ |
| *Allium cepa* Linn. | بصل |
| *Scilla maritima* Linn. | بصل العنصل |

| | |
|---|---|
| *Urginia maritima* Bach. | بصل الفار |
| *Pistacia terebinthus* Bach. | بطم |
| *Semecarpus anacardium* Linn. | بلادر |
| *Phoenix dactylifera* Linn. | بلح |
| *Commiphora opobalsamum* Linn. | بلسان |
| *Quercus ilex* Linn. | بلّوط |
| *Terminalia bellirica* (Gaertn.) Roxb. | بليله |
| *Hyoscyamus niger* Linn. | بنج |
| *Viola odorata* Linn. | بنفسج |
| *Viola odorata* Linn. | بنفشه |
| *Pinus longifolia* Roxb. | بہروزه |
| *Centaurea behen* Linn. | بهمن ابيض |
| *Salvia haematodes* M. | بهمن احمر |
| *Salvia haematodes* M. | بہمن سرخ |
| *Centaurea behen* Linn. | بہمن سفيد |
| *Cydonia oblonga* Willd. | بہی |
| Borax | بورق |
| Borax | بوره |
| Armenian borax | بوره ارمنی |
| Egg | بيض |
| پ | |
| Mercury | پاره |
| *Piper betel* Linn. | پان |

| | |
|---|---|
| *Adiantum capillus veneris* Linn. | پرسیاؤشاں |
| *Pistacia vera* Linn. | پستہ |
| *Vitex negundo* Linn. | پنجنکشت |
| *Mentha arvensis* Linn. | پودینہ |
| *Origanum vulgare* Linn. | پودینہ کوہی |
| Alum | پھٹکری |
| *Allium cepa* Linn. | پیاز |
| ت | |
| Copper | تانبہ |
| Rust of copper | تانبہ کی میل |
| *Raphanus sativus* Linn. | ترب |
| *Ipomoea turpethum* R. Br. | تربد |
| *Lupinus albus* Linn. | ترمس |
| *Citrus medica* Linn. | ترنج |
| *Alhagi maurorum* Desv. | ترنجبین |
| *Pyrus malus* Linn. | تفاح |
| *Phoenix dactylifera* Linn. | تمر |
| *Tamarindus indica* Linn. | تمر ھندی |
| *Piper betel* Linn. | تنبل |
| *Pinus picea* Linn. | تنوّب |
| Rust of copper | توبال النحاس |
| *Morus alba* Linn. | توت |
| Copper sulphate | توتیا |

| | |
|---|---|
| *Matthiola incana* R. Br. | تودری ابیض |
| *Lepidium iperis* Linn. | تودری احمر |
| *Lepidium iperis* Linn. | تودری سرخ |
| *Matthiola incana* R. Br. | تودری سفید |
| *Ficus carica* Linn. | تین |
| ث | |
| *Allium sativum* Linn. | ثوم |
| ج | |
| *Myristica fragrans* Houtt. | جائفل |
| *Ferula galbaniflua* Boiss. Et Buhse | جاوشیر |
| *Eruca sativa* Mill. | جرجیر |
| *Daucus carota* Linn. | جزر |
| *Teucrium polium* Linn. | جعدۃ، جعدہ |
| Julep | جلّاب |
| *Punica granatum* Linn. | جلنار |
| Castoreum | جندبادستر |
| Castoreum | جندبیدستر |
| *Gentiana lutea* Linn. | جنطیانا |
| *Hordeum vulgare* Linn. | جو |
| *Juglans regia* Linn. | جوز |
| *Myristica fragrans* Houtt. | جوزبوا |
| *Cupressus sempervirens* Linn. | جوزالسرو |
| *Myristica fragrans* Houtt. | جوزطیب |

| | |
|---|---|
| *Tamarix gallica* Linn. | جھاؤ |
| Lime | جیر |
| چ | |
| *Cassia absus* Linn. | چاکسو |
| *Beta vulgaris* Linn. | چقندر |
| *Cicer arietinum* Linn. | چنا |
| Lime | چونہ |
| ح | |
| *Thymus creticus* Brot. | حاشا |
| *Lepidum sativum* Linn. | حب الرشاد |
| *Nigella sativa* Linn. | حبۃ السوداء |
| Armenian bole | حجر ارمنی |
| Lapis judaicus | حجر الیھود |
| Lapis lazuli | حجر لازورد |
| Lapis judaicus | حجر یہودی |
| *Lepidum sativum* Linn. | حرف |
| Silk cloth | حریر |
| *Tribulus terrestris* Linn. | حسک |
| *Vitis vinifera* Linn. (unripe fruit) | حصرم |
| *Berberis aristata* DC. | حضض |
| *Trigonella foenum-graecum* Linn. | حلبۃ، حلبہ |
| *Ferula asafoetida* Linn. | حلتیت |
| *Rumex crispus* Linn. | حمّاض |

| | |
|---|---|
| *Amomum racemosum* Lam. | حماما |
| *Cicer arietinum* Linn. | حمّص |
| *Citrulus colocynthis* Schard. | حنظل |
| خ | |
| *Tribulus terrestris* Linn. | خارخسک |
| *Malva sylvestris* Linn. | خبّازی |
| Rust of Iron | خبث الحدید |
| Lead rust | خبث الرصاص |
| *Helleborus albus* Linn. | خربق ابیض |
| *Helleborus niger* Linn. | خربق اسود |
| *Helleborus albus* Linn. | خربق سفید |
| *Helleborus niger* Linn. | خربق سیاہ |
| *Cucumis melo* Linn. | خرپزہ |
| *Sinapsis nigra* Linn. | خردل |
| *Portulaca oleracea* Linn. | خرفہ |
| *Ceratonia siliqua* Linn. | خرنوب |
| Porcelain | خزف چینی |
| Porcelain | خزف صینی |
| *Pandanus odoratissimes* Linn. | خشب الکادی |
| *Papaver somniferum* Linn. (seed) | خشخاش ابیض |
| *Papaver somniferum* Linn. (seed) | خشخاش سفید |
| *Althaea officinalis* Linn. | خطمی |
| Vinegar | خل |

| | |
|---|---|
| Wine | خمر |
| *Berberis aristata* DC. | خولان ھندی |
| *Alpinia galanga* (L.) Willd. | خولنجان |
| *Cucumis sativus* Linn. | خیار |
| *Cassia fistula* Linn. | خیارشنبر |
| *Cheiranthus cheiri* Linn. | خیری |
| د | |
| *Cinnamomum zeylanicum* Blume | دارچینی |
| *Cinnamomum zeylanicum* Blume | دار صینی |
| *Piper longum* Linn. | دار فلفل |
| *Artemisia scoparia* Waldst. & Kit. | درمنہ ترکی |
| *Doronicum hookeri* Hook. f. | درونج |
| *Nerium oleander* Linn. | دفلی |
| *Dracaena cinnabari* Balf. F. | دم الاخوین |
| *Daucus carota* Linn. | دوقو |
| Sesame oil | دھن الحل |
| *Coriandrum sativum* Linn. | دھنیا |
| ذ | |
| Mylabris chicorii Fabr | ذراریح |
| *Daucus carota* Linn. | ذوقو |
| ر | |
| Pine resin | راتینج |
| *Foeniculum vulgare* Mill. | رازیانج |

| | |
|---|---|
| Cuprum oxidized | راسخت |
| *Inula helenium* Linn. | راسن |
| *Rheum officinale* Baillon | راوند |
| *Rheum officinale* Baillon | راوند صيني |
| *Portulaca oleracea* Linn. | رجله |
| *Berberis aristata* DC. | رسوت |
| *Lepidum sativum* Linn. | رشاد |
| Lead | رصاص |
| *Punica granatum* Linn. | رمّان |
| Cuprum oxidized | رو سختج |
| Sesame oil | روغن کنجد |
| *Rheum emodi* Wall. ex Meissn. | ریباس |
| *Ocimum sanctum* Linn. | ریحان |
| Silk cloth | ریشم |
| *Rheum officinale* Baillon | ریوند چینی |
| ز | |
| Vitriol | زاج |
| Cuttle fish bone | زبد البحر |
| *Vitis vinifera* Linn. | زبیب |
| *Aristolochia longa* Linn. | زراوند طویل |
| *Aristolochia rotunda* Linn. | زراوند مدحرج |
| *Berberis vulgaris* Linn. | زرشک |
| Arsenic | زرنیخ |

| | |
|---|---|
| Bisulphate of Arsenic | زرنیخ احمر |
| Trisulphate of Arsenic | زرنیخ اصفر |
| Rosebud | زرورد |
| *Crataegus azarolus* Linn. | زعرور |
| *Crocus sativus* Linn. | زعفران |
| *Pinus wallichiana* A. B. Jacks | زفت رومی |
| *Iris florentina* Linn. | زنبق ابیض |
| White jasmine oil | زنبق البیض |
| Verdigris | زنجار |
| *Zingiber officinale* Rosc. | زنجبیل |
| Verdigris | زنگار |
| *Hyssopus officinalis* Linn. | زوفا |
| Mercury | زیبق |
| Olive oil | زیت |
| *Cuminum cyminum* Linn. | زیرہ سفید |
| *Carum copticum* Benth. | زیرہ کرمانی |
| س | |
| *Cordia latifolia* Roxb. | سبستان |
| Wheat husk | سبوس گندم |
| *Cordia latifolia* Roxb. | سپستاں |
| *Ruta graveolens* Linn. | سداب |
| *Ruta graveolens* Linn. | سذاب |
| Crab | سرطان |

| | |
|---|---|
| Vinegar | سرکہ |
| Vitis vinegar | سرکہ شراب |
| Isinglass | سریشم ماہی |
| *Cyperus rotundus* Linn. | سعد |
| *Cydonia oblonga* Willd. | سفرجل |
| Concha | سفید مہرہ |
| *Convolvulus scammonia* Linn. | سقمونیا |
| *Ferula persica* W. | سکبینج |
| Oxymel; mixture of vinegar and honey | سکنجبین |
| *Beta vulgaris* Linn. | سلق |
| *Cinnamomum aromaticum* Nees. | سلیخہ |
| *Rhus coriaria* Linn. | سماق |
| *Sesamum indicum* Linn. | سمسم |
| *Cassia angustifolia* Vahl. | سناکی |
| *Nardus stricta* Linn. | سنبل |
| *Nardus celtica* Boiss. | سنبل اقلیطی |
| *Valeriana celtica* Linn. | سنبل رومی |
| *Nardostachys jatamansi* D.C. | سنبل الطیب |
| *Nardostachys jatamansi* D.C. | سنبل ھندی |
| *Colchicum luteum* Baker | سورنجان |
| *Glycyrrhiza glabra* Linn. | سوس |
| *Iris ensata* Thunb. | سوسن |
| *Anethum sowa* Kurz | سویا |

| | |
|---|---|
| سیب | *Pyrus malus* Linn. |
| ش | |
| شاخ گوزن | Staghorn |
| شادانج | Nummulite |
| شادنج | Nummulite |
| شادنہ | Nummulite |
| شاھترج | *Fumaria indica* Pungsley |
| شاہترہ | *Fumaria indica* Pungsley |
| شب | Alum |
| شبّت | *Anethum sowa* Kurz |
| شب یمانی | Alum |
| شراب | Wine |
| شعیر | *Hordeum vulgare* Linn. |
| شقاقل | *Pastinaca secacul* Linn. |
| شمع | Wax |
| شنج | Concha |
| شونیز | *Nigella sativa* Linn. |
| شہد | Honey |
| شیح | *Artemisia scoparia* Waldst. & Kit. |
| شیرج | Oil of seed of *sesamum indicum* Linn. |
| شیطرج | *Plumbago zeylanica* Linn. |
| ص | |
| صبر | *Aloe vera* Linn. |

| | |
|---|---|
| *Zataria multiflora* Boiss. | صعتر |
| *Acacia Arabica* Willd. (Gum) | صمغ عربي |
| *Santalum album* Linn. | صندل |
| *Pterocarpus santalinus* Linn. | صندل احمر |
| *Pterocarpus santalinus* Linn. | صندل سرخ |
| *Pinus longifolia* Roxb. | صنوبر |
| ط | |
| *Bambusa arundinacea* Willd. | طباشير |
| *Dorema ammoniacum* D. Don./*Orobanche pruinosa* Lapeyr. | طراثيث |
| *Tamarix gallica* Linn. | طرفاء |
| Armenia bole | طين ارمني |
| Egyptian bole | طين رومي |
| Calcium carbonate | طين قيموليا |
| Egyptian bole | طين مختوم |
| ع | |
| *Anacyclus pyrethrum* DC. | عاقر قرحا |
| *Glycyrrhiza glabra* Linn. | عرق سوس |
| *Chelidonium majus* Linn. | عروق الصباغين |
| Honey | عسل |
| *Quercus infectoria* Olivier | عفص |
| Agate | عقيق |
| Gum | علك |
| *Zizyphus jujube* Lam. | عناب |

| | |
|---|---|
| عنب | *Vitis vinifera* Linn. |
| عنزروت | *Astragalus sarcocolla* Dym. |
| عود | *Aquilaria agallocha* Roxb. |
| غ | |
| غار | *Laurus nobilis* Linn. |
| غاريقون | *Agaricus campestris* Linn. |
| غافث | *Agrimonia eupatoria* Linn. |
| غراء السمک | Isinglass |
| ف | |
| فجل | *Raphanus sativus* Linn. |
| فراسیون | *Marrubium vulgare* Linn. |
| فربیون | *Euphorbia officinarum* Linn. |
| فرفیون | *Euphorbia officinarum* Linn. |
| فرنجمشک | *Ocimum basilicum* Linn. |
| فستق | *Pistacia vera* Linn. |
| فطراسالیون | *Petroselinum crispum* (Mill.) Fuss. |
| فلفل ابیض | *Piper nigrum* Linn. |
| فلفل اسود | *Piper nigrum* Linn. |
| فلفل سفید | *Piper nigrum* Linn. |
| فلفل سیاہ | *Piper nigrum* Linn. |
| فنجنکشت | *Vitex negundo* Linn. |
| فوّۃ الصباغین | *Rubia cordifolia* Linn. |
| فودنج | *Mentha arvensis* Linn. |

| | |
|---|---|
| *Origanum vulgare* Linn. | فودنج جبلی |
| *Areca catechu* Linn. | فوفل |
| ق | |
| *Elettaria cardamomum* Maton. | قاقلة |
| *Elettaria cardamomum* Maton. | قاقله صغار |
| *Hieraceum pillosella* Linn. | قاقلی |
| *Cucumis melo* var. *utilissimus* Duth. & Fuller. | قثاء |
| *Ecballium elaterium* A. Rich. | قثاء الحمار |
| *Prunus cerasus* Linn. | قراصیا |
| *Amomum repens* Sonn. | قردمانا |
| Paper | قرطاس |
| *Acacia arabica* Willd. (Pod) | قرظ |
| *Cucumis pepo* Linn. | قرع |
| *Cinnamomum cassia* Blume. | قرفة |
| Staghorn | قرن الایل |
| *Caryophyllus aromaticus* Linn. | قرنفل |
| *Saussurea lappa* C. B. Clarke | قسط |
| *Bambusa* Sp. | قصب |
| *Swertia chirata* Buch.-Ham./*Cymbopogon martini* Roxb. | قصب الذريرة |
| Alum | قلقطار |
| *Cardiospermum halicacabum* Linn. | قلقل |
| Impure Sodium carbonate | قلی |
| Impure Sodium carbonate | قلی الصباغین |

| | |
|---|---|
| *Mallotus phillippensis* Muel. Arg. | قنبيل |
| *Centaurea cyanus* Linn. | قنطوريون |
| *Erythraea centaurium* Pers. | قنطوريون دقيق |
| *Pinus longifolia* Roxb. | قنة، قنه |
| ک | |
| *Pandanus odoratissimus* Linn. | كادى |
| *Pinus succinifera* Linn. | كاربا |
| *Cichorium intybus* Linn. | كاسنى |
| *Cinnamomum camphora* Nees & Eberm. | كافور |
| *Physalis alkekengi* Linn. | كاكنج |
| *Piper cubeba* Linn. | كبابه |
| *Capparis spinosa* Linn. | كبر |
| Sulphur | كبريت اصفر |
| *Ranunculus asiaticus* Linn. | كبيكج |
| *Linum usitatissimum* Linn. | كتان |
| *Cochlospermum religiosum* (Linn.) Alston | كتيرا |
| *Cuscuta reflexa* Roxb. (Seed) | كثوث |
| *Cochlospermum religiosum* (Linn.) Alston | كثيراء |
| Antomony sulphide | كحل |
| *Pandanus odoratissimus* Linn. | كدر |
| *Cucumis pepo* Linn. | كدو |
| *Allium ampeloprasum* Linn. | كرّاث |
| *Apium graveolens* Linn. | كرفس |

| | |
|---|---|
| كركم | *Crocus sativus* Linn. |
| كرنب | *Brassica oleracea* Linn. |
| كزبرة | *Coriandrum sativum* Linn. |
| كزبرة البئر | *Adiantum capillus-veneris* Linn. |
| كزمازج | *Tamarix gallica* Linn. |
| كسبرة | *Coriandrum sativum* Linn. |
| کشمیزج | *Cassia absus* Linn. |
| کشنیز | *Coriandrum sativum* Linn. |
| کشوث | *Cuscuta reflexa* Roxb. (Seed) |
| کعک | Different types of baked goods |
| کف دریا | Cuttle fish bone |
| کمادریوس | *Teucrium chamaedrys* Linn. |
| کمون | *Cuminum cyminum* Linn. |
| کمون کرمانی | *Carum copticum* Benth. |
| کندر | *Boswellia glabra* Roxb. |
| کندس | *Centipeda orbicularis* Lour. |
| کنوچہ | *Phyllanthus maderaspatensis* Linn. |
| کھجور | *Phoenix dactylifera* Linn. |
| کہرباء | *Pinus succinifera* Linn. |
| کیوڑہ | *Pandanus odoratissimus* Linn. |
| گ | |
| گاجر | *Daucus carota* Linn. |
| گاؤزباں | *Onosma bracteatum* Wall. |

| | |
|---|---|
| گزر | *Daucus carota* Linn. |
| گل ارمنی | Armenia bole |
| گل رومی | Egyptian bole |
| گل سرخ | *Rosa damascena* Mill. |
| گل قیمولیا | Calcium carbonate |
| گلنار | *Punica granatum* Linn. |
| گندنا | *Allium ampeloprasum* Linn. |
| گندھک زرد | Sulphur |
| ل | |
| لاجورد | Lapis lazuli |
| لاذن | *Cistus ladanifer* Linn. |
| لاکھ | *Laccifer lacca* Kerp. |
| لبان | *Boswellia glabra* Roxb. |
| لبن | Milk |
| لحیۃ التیس | *Trogopogan pratensis* Linn. |
| لسان الثور | *Onosma bracteatum* Wall. |
| لسان الحمل | *Plantago major* Linn. |
| لسان العصافیر | *Fraxinus excelsior* Linn. |
| لک | *Laccifer lacca* Kerp. |
| لوبیا حمراء | *Dolichos lubia* Forsk. |
| لوبیا سرخ | *Dolichos lubia* Forsk. |
| لوز | *Prunus amygdalus* Batsch. |
| لؤلؤ | Pearl |

| | |
|---|---|
| لہسن | *Allium sativum* Linn. |
| م | |
| مازریون | *Daphne mezereum* Linn. |
| ماش | *Phaseolus radiatus* Linn. |
| مامیثا | *Glaucium flavum* Crantz |
| مامیران | *Coptis teeta* Wall. |
| مجیٹھ | *Rubia cordifolia* Linn. |
| محمودة | *Convolvulus scammonia* Linn. |
| مرّ | *Commiphora myrrha* (Nees) Engl. |
| مرتک | Lead oxide |
| مرجان | Coral |
| مردارسنگ | Lead oxide |
| مردارسنج | Lead oxide |
| مرزنجوش | *Origanum majorana* Linn. |
| مرماحوز | *Origanum vulgare* Linn. |
| مروارید | Pearl |
| مری | Fermented condiment made with barley flour |
| مسک | Moschus moschiferus |
| مشک | Moschus moschiferus |
| مصطکی | *Pistacia lentiscus* Linn. |
| مصطگی | *Pistacia lentiscus* Linn. |
| مغاث | *Glossostemon bruguieri* Desf. |
| مقل | *Commiphora mukul* (Hook. ex Stocks) Engl. |

| | |
|---|---|
| *Lepidium sativum* Linn. | مقلياثا |
| *Valeriana celtica* Linn. | منتجوشته، منتجوشه |
| Wax | موم |
| *Vitis vinifera* Linn. | مويز |
| Wine boiled to one quarter | ميفختج |
| *Delphinium staphisagria* Linn. | ميويزج |
| ن | |
| *Trigonella uncata* Boiss. | ناخونه |
| *Nardus stricta* Linn. | ناردين |
| *Mesua ferrea* Linn. | نارمشك |
| *Trachyspermum ammi* Linn. | نانخواه |
| Copper | نحاس |
| Wheat husk | نخالة |
| *Phoenix dactylifera* Linn. | نخل |
| *Narcissus* spp. | نرجس |
| *Narcissus* spp. | نرگس |
| Starch | نشاء |
| Ammonium chloride | نشادر |
| Ivory sawdust | نشارة العاج |
| Starch | نشاسته |
| *Mentha sativa* Linn. | نعنع |
| Silver | نقره |
| *Ocimum basilicum* Linn. | نمّام |

| | |
|---|---|
| نمک اندارنی | Rock salt |
| نمک دارانی | Rock salt |
| نمک نفطی | Nephate salt |
| نمک ہندی | Indian salt |
| نورة | Lime |
| نوشادر | Ammonium chloride |
| نیلوفر | *Nymphaea alba* Linn. |
| ھ | |
| ھال | *Elettaria cardamomum* Maton. |
| ہڑتال | Arsenic |
| ہڑتال زرد | Trisulphate of Arsenic |
| ہڑتال سرخ | Bisulphate of Arsenic |
| ہلیلہ زرد | *Terminalia chebula* Retz. |
| ہلیلہ سیاہ | *Terminalia chebula* Retz. |
| ہلیلہ کابلی | *Terminalia chebula* Retz. |
| ھندباء | *Cichorium intybus* Linn. |
| ہینگ | *Ferula asafoetida* Linn. |
| ھیوفاریقون | *Hypericum perforatum* Linn. |
| و | |
| وج | *Acorus calamus* Linn. |
| ودع | Concha |
| ورد | *Rosa damascena* Mill. |
| ی | |
| یاسمین | *Jasminum officinale* Linn. |

*Kitāb al-Dustūr*
*fi'l*
*Tibb al-Bīmāristānī*

By:
Sadid al-Din ibn Abi'l Bayān Isrā'ili

Edited & Translated By:
Dr. Bilal Ahmad (Alig)
M.D. (Ilmul Advia)



AZRA BOOK TRADERS
2861, Kucha Chellan, Darya Ganj, New Delhi-02
Mob.: +91 7838395357, 9560895792
E-mail: azrapublication@gmail.com



Rs. 250/-